# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (ایف اے) سال اوّل
## برائے طالبات سال 1438ھ/2017ء

وقت: تین گھنٹے    تیسرا پرچہ: عقائد وفقہ    کل نمبر: ۱۰۰

دونوں حصوں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل...... عقائد﴾

سوال نمبر ۱: (الف) اللہ تعالیٰ کے "قدیر، خالق اور رازق" ہونے کے بارے میں اپنا عقیدہ تحریر کریں؟ (۵+۵+۵=۱۵)

(ب) نبی کی تعریف کریں نیز بتائیں کہ کیا کوئی آدمی عبادت کے ذریعے مقام نبوت حاصل کر سکتا ہے؟ (۵+۵=۱۰)

سوال نمبر ۲: (الف) قرآن مجید یکبارگی نازل ہوا یا تھوڑا تھوڑا؟ بصورتِ ثانی کتنے عرصے میں نازل ہوا؟ نیز بتائیں کہ اس کی نازل ہونے والی آیتوں اور سورتوں کی موجودہ ترتیب کس طرح دی گئی؟ (۵+۵+۵=۱۵)

(ب) تدبیر تقدیر کے منافی ہے یا نہیں؟ اس بارے میں اپنے عقیدے کی وضاحت کریں؟ (۱۰)

سوال نمبر ۳: قیامت کی علامات کبریٰ کا مفہوم اور ان میں سے کسی تین کی وضاحت تحریر کریں؟ (۴+۷+۷+۷=۲۵)

### ﴿حصہ دوم...... فقہ﴾

سوال نمبر ۴: (الف) فرض، واجب اور حرام قطعی میں سے ہر ایک کی تعریف تحریر کریں؟ (۳×۵=۱۵)

(ب) کسی عضو کے دھونے اور مسح کرنے کا مفہوم بیان کریں؟ (۵+۵=۱۰)

سوال نمبر ۵: (الف) غسل کی سنتیں کل کتنی ہیں؟ ان میں سے کوئی دس تحریر کریں؟ (۵+۱۰=۱۵)

(ب) اذان دینے کی فضیلت میں سے کوئی دو احادیث مبارکہ سپرد قلم کریں؟ (۵+۵=۱۰)

سوال نمبر ۶: (الف) کوئی سے پانچ ایسے عذر تحریر کریں جن کی وجہ سے جماعت ترک کرنے پر ان شاء اللہ کوئی مواخذہ نہ ہوگا۔ (۵×۳=۱۵)

(ب) بچے کی تعلیم و تربیت کے حوالے سے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمہ اللہ تعالیٰ کی ہدایات مختصراً تحریر کریں؟ (۱۰)

# درجہ عامہ (سال اول) برائے طالبات بابت 2017ء

## تیسرا پرچہ: عقائد وفقہ

### ﴿حصہ اوّل: عقائد﴾

سوال نمبر۱: (الف) اللہ تعالیٰ کے "قدیر، خالق اور رازق" ہونے کے بارے میں اپنا عقیدہ تحریر کریں؟

(ب) نبی کی تعریف کریں نیز بتائیں کہ کیا کوئی آدمی عبادت کے ذریعے مقام نبوت حاصل کر سکتا ہے؟

جواب: (الف) اللہ کے قدیر، خالق اور رازق ہونے کے بارے میں عقیدہ: اللہ تعالیٰ قدیر ہے یعنی ہر ممکن شئی پر قادر ہے، کوئی اس کی قدرت سے باہر نہیں ہے، کوئی اس کے حکم کے سامنے دم نہیں مار سکتا۔ وہ ہر شئی کا خالق بھی ہے، آسمان وزمین، سورج، چاند، تارے الغرض تمام جہان کا خالق ہے۔ ہمیں اور ہمارے اعمال کا وہی پیدا کرنے والا ہے۔ جب وہ کسی شئی کو پیدا کرنا چاہے تو وہ کُن فرماتا ہے تو وہ چیز پیدا ہو جاتی ہے۔ وہ ذات چھوٹی، بڑی، بری، بحری تمام مخلوق کو رزق بھی دیتی ہے، وہی ہر شئی کی تربیت اور پرورش پاتا ہے، حقیقت میں رازق وہی ہے مگر ملائکہ اور والدین وغیرہ تو وسائل ہیں۔

(ب) نبی کی تعریف: نبی وہ شخص ہے جس کو اللہ تعالیٰ اپنے احکام کی تبلیغ کے لیے مخلوق کی طرف مبعوث فرماتا ہے۔ کوئی شخص عبادت کے ذریعے مقام نبوت حاصل نہیں کر سکتا۔

سوال نمبر۲: (الف) قرآن مجید یکبارگی نازل ہوا یا تھوڑا تھوڑا؟ بصورتِ ثانی کتنے عرصے میں نازل ہوا؟ نیز بتائیں کہ اس کی نازل ہونے والی آیتوں اور سورتوں کی موجودہ ترتیب کس طرح دی گئی؟

(ب) تدبیر تقدیر کے منافی ہے یا نہیں؟ اس بارے میں اپنے عقیدے کی وضاحت کریں؟

جواب: (الف) نزولِ قرآن: قرآن پاک یکبارگی نازل نہیں ہوا بلکہ تھوڑا تھوڑا نازل ہوا اور ۲۳ سال کے عرصے میں مکمل نازل ہوا۔ آیتوں اور سورتوں کی موجودہ ترتیب اللہ کے حکم کے مطابق دی گئی ہے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام اس کا مقام بتا دیتے، قیامت تک یہی ترتیب رہے گی۔ یہ ترتیب لوح محفوظ کی ترتیب کے موافق حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ اقدس میں واقع ہوئی تھی۔

(ب) مذکورہ مسئلہ میں ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ تدبیر تقدیر کے منافی نہیں بلکہ موافق ہے۔ جس طرح تقدیر کو بھول کر تدبیر پر پھولنا اور اسی پر اعتماد کر بیٹھنا کفار کی خصلت ہے۔ یوں تدبیر کو محض عبث وفضول بتانا کھلے گمراہ یا سچے مجنوں کا کام ہے۔

سوال نمبر۳: قیامت کی علامات کبریٰ کا مفہوم اور ان میں سے کسی تین کی وضاحت تحریر کریں؟

جواب: علامات کبریٰ کا مفہوم: وہ علامات جو ظہور امام مہدی کے بعد نفخ صور تک ظاہر ہوں گی یہ علامات مسلسل ظاہر ہوں گی اور ان کے ختم ہوتے ہی قیامت برپا ہوگی۔ ان میں سے تین حسب ذیل ہیں:

(۱) امام مہدی کا ظہور: حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ آئمہ اثناعشریہ میں سے آخری امام اور خلیفۃ اللہ ہیں۔ آپ کا نام محمد، والد کا نام عبداللہ اور ماں کا نام آمنہ ہوگا۔ سید حسنی، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد سے ہوں گے۔

(۲) دجال کا ظاہر ہونا: یہ قوم یہود کا ایک آدمی ہے جو اس وقت بحکم الٰہی مقید ہے۔ جب آزاد ہوگا تو ایک عظیم لشکر کے ساتھ ملک خدا میں فتور پیدا کرے گا۔ شام و عراق کے درمیان سے نکلے گا، اس کی ایک آنکھ اور ایک ابرو بالکل نہ ہوگا۔ اس کا فتنہ بہت شدید ہوگا۔

(۳) حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا آسمان سے نزول: جب دجال کا فتنہ انتہا کو پہنچ چکا ہوگا تب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول ہوگا۔ نہایت نورانی شکل میں دمشق کی جامع مسجد کے مشرقی منارہ پر دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے حاکم اور امام عادل کے طور نزول فرمائیں گے۔ چالیس سال امامت دین اور حکومت عدل فرمائیں گے۔ آپ نکاح بھی کریں گے، اولاد بھی ہوگی پھر جب آپ وفات پائیں گے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ انور میں آپ کے پہلو میں دفن کیے جائیں گے۔

## ﴿حصہ دوم...... فقہ﴾

سوال نمبر۴: (الف) فرض، واجب اور حرام قطعی میں سے ہر ایک کی تعریف تحریر کریں؟

(ب) کسی عضو کے دھونے اور مسح کرنے کا مفہوم بیان کریں؟

جواب: فرض: وہ بات ہے کہ اس کے بغیر آدمی بری الذمہ نہ ہوگا اور اگر کسی عبادت میں ہے تو وہ عبادت اس کے بغیر باطل ہو جائے گی اور اس کا چھوڑنا گناہ کبیرہ ہے۔

واجب: اس کو کیے بغیر آدمی بری الذمہ نہ ہو اور اس کو اگر کسی عبادت میں لانا درکار ہو تو اس کے بغیر عبادت ناقص ہوگی۔ کسی واجب کا ایک بار قصداً چھوڑنا گناہ ہے اور چند بار چھوڑنا گناہ کبیرہ ہے۔

حرام قطعی: یہ فرض کا مقابل ہے، اس کا ایک بار بھی قصداً کرنا کبیرہ گناہ، فسق و معصیت اور بچنا لازم ہے۔

(ب) عضو کے دھونے اور مسح کرنے کا مفہوم: یہ ہے کہ اس حصے پر کم از کم دو بوند پانی بہہ جائے۔ بھیگ جانے، تیل کی طرح چپڑ جانے کو دھونا نہیں کہتے، ایسے وضو یا غسل نہیں ہوگا۔ کسی عضو پر تر ہاتھ پھیرنے یا تری پہنچانے کو مسح کہتے ہیں۔

سوال نمبر۵: (الف) غسل کی سنتیں کل کتنی ہیں؟ ان میں سے کوئی دس تحریر کریں؟

(ب)اذان دینے کی فضیلت میں سے کوئی دو احادیث مبارکہ سپرد قلم کریں۔

جواب: (الف) غسل کی سنتیں: غسل کی چودہ سنتیں ہیں جن میں دس (۱۰) درج ذیل ہیں:

(۱) غسل کی نیت کر کے دونوں ہاتھوں کو گھٹنوں تک دھونا (۲) استنجاء کرنا (۳) بدن پر اگر نجاست ہو تو اسے دور کرنا (۴) نماز کے وضو کی طرح وضو کرنا (۵) بدن پر تیل کی طرح پانی چپڑ لینا (۶) تین مرتبہ دائیں کندھے پر پانی بہانا (۷) اسی طرح بائیں کندھے پر بھی (۸) غسل کے وقت قبلہ کی طرف منہ نہ کرنا (۹) کسی طرح کی بات نہ کرنا (۱۰) تمام بدن پر ہاتھ پھیرنا (۱۱) بیٹھ کر نہانا۔

(ب) اذان کی فضیلت میں دو حدیثیں: نمبر۱: مؤذنوں کی گردنیں قیامت کے دن سب سے زیادہ دراز ہوں گی یعنی وہ رحمت الٰہی کے زیادہ امیدوار ہوں گے کہ جس کو جس چیز کی امید ہوتی ہے وہ اسی کی طرف گردن دراز کرتا ہے۔

نمبر۲: مومن کی بدبختی و نامرادی کے لیے کافی ہے کہ مؤذن کو تکبیر کہتے سنے اور جواب نہ دے۔

سوال نمبر۶: (الف) کوئی سے پانچ ایسے عذر تحریر کریں جن کی وجہ سے جماعت ترک کرے پر ان شاء اللہ کوئی مؤاخذہ نہ ہوگا؟

(ب) بچے کی تعلیم و تربیت کے حوالے سے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمہ اللہ تعالیٰ کی ہدایات مختصراً تحریر کریں؟

جواب: (الف) پانچ عذر: (۱) ایسا عذر جس کی وجہ سے مسجد تک پہنچنے میں تکلیف ناقابل برداشت ہو (۲) اپاہج (۳) پاؤں کٹ گیا ہو (۴) وہ فالج زدہ ہو (۵) راستے میں سخت کیچڑ حائل ہو۔

(ب) ہدایت اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ: مجدد دین وملت نے فرمایا: زبان کھلتے ہی اللہ اللہ پھر لا الہ الا اللہ اور پھر تمام کلمہ سکھایا جائے۔ جب تمیز آ جائے تو قرآن پاک سکھایا جائے اور صحیح العقیدہ سنی قادری استاد کے پاس بھیجے اور دختر کو نیک دیندار پارسا عورت پڑھائے۔ بعد ختم قرآن ہمیشہ قرآن پاک کی تلاوت کی پابندی کرے۔ عقائد اسلام و سنت سکھائے کہ لوح سادہ فطرت اسلامی و قبول حق پر مخلوق ہے۔ اس وقت کا بتانا پتھر کی لکیر ہوگا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (الف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1438ھ/2017ء

وقت: تین گھنٹے ﴿چوتھا پرچہ: صرف﴾ کل نمبر: ۱۰۰

آخری سوال لازمی ہے، باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر ۱: (الف) لفظ مفرد کی اقسام مع تعریفات و امثلہ سپرد قلم کریں؟ (۳×۵=۱۵)

(ب) مصدر، مشتق اور جامد کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں؟ (۳×۵=۱۵)

سوال نمبر ۲: (الف) زمانہ کے اعتبار سے فعل کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں ہر ایک کی تعریف اور مثال تحریر کریں؟ (۳×۵=۱۵)

(ب) صحیح، مہموز، مضاعف اور ناقص میں سے کسی تین کی تعریفات مع امثلہ سپرد قلم کریں؟ (۳×۵=۱۵)

سوال نمبر ۳: (الف) فَتَحَ يَفْتَحُ سے فعل مضارع منفی معلوم کی صرف کبیر مع معنی وصیغہ تحریر کریں؟ (۵+۵+۵=۱۵)

(ب) امر حاضر معلوم کی صرف کبیر مع معنی صیغہ سپرد قلم کریں؟ (۵+۵+۵=۱۵)

سوال نمبر ۴: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے چار صیغوں کی صرفی وضاحت کریں؟ (۴×۵=۲۰)

لَایَسْمَعُ، سَمِعْتُ، لَمْ نَفْتَحْ، تَسْمَعِيْنَ، لَا تَحْسِبُ، مَنْصُوْرٌ۔

(ب) درج ذیل میں سے کسی چار کی عربی لکھیں؟ (۴×۵=۲۰)

(۱) تم سب عورتوں نے سُنا (۲) تو ایک عورت نے مدد کی۔ (۳) وہ سب عورتیں جانتی ہیں (۴) ہم سب نے مارا (۵) تم دو عورتیں ضرور کھولو (۶) تم سب عورتیں سنو۔

☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طالبات بابت 2017

## ﴿چوتھا پرچہ: صرف﴾

سوال نمبر ۱: (الف) لفظ مفرد کی اقسام مع تعریفات و امثلہ سپرد قلم کریں؟

جواب: لفظ مفرد کی تین اقسام ہیں: (۱) اسم (۲) فعل (۳) حرف۔

اسم کی تعریف: وہ کلمہ ہے جو مستقل معنی پر دلالت کرے اور تین زمانوں میں سے کسی کے ساتھ ملا ہوا نہ ہو جیسے رَجُلٌ (مرد)

فعل: وہ کلمہ ہے جو مستقل معنی پر دلالت کرے اور کسی ایک زمانہ کے ساتھ مقترن ہو جیسے ضَرَبَ (اس نے مارا)

حرف: وہ کلمہ ہے جو اپنے معنی پر دلالت کرنے میں کسی دوسرے کا محتاج ہو جیسے من اور الی۔

(ب) مصدر، مشتق اور جامد کی تعریفات مع امثلہ بیان کریں؟

سوال: (ب) اسم مصدر سے مشتق ہونے والی چیزوں کی تعداد، نام اور ان کی مثالیں تحریر کریں؟

جواب: اصطلاحات کی تعریفات بمع امثلہ درج ذیل ہیں:

(۱) مصدر: وہ اسم ہے جو خود تو کسی سے نہ بنا ہو مگر اس سے دوسرے کلمات بنیں مثلاً ضرب۔

(۲) اسم مشتق: وہ اسم ہے جو دوسرے کلمہ سے بنایا گیا ہو مثلاً ضارب، جو ضرب سے بنا ہے۔

(۳) اسم جامد: وہ اسم ہے جو نہ خود کسی سے بنا ہو اور نہ دوسرا کلمہ اس سے بنے مثلاً رجل۔

(ب) مصدر سے مشتق ہونے والی چیزوں کی تعداد، نام اور مثالیں: اسم مصدر سے مشتق ہونے والی اشیاء بارہ ہیں جن کے نام و امثلہ درج ذیل ہیں:

(۱) فعل ماضی مثلاً ضَرَبَ (۲) فعل مضارع مثلاً یَضْرِبُ۔
(۳) اسم فاعل مثلاً ضَارِبٌ (۴) اسم مفعول مثلاً مَضْرُوْبٌ
(۵) فعل جحد مثلاً لَمْ یَضْرِبْ (۶) نفی فعل مضارع لَا یَضْرِبُ
(۷) فعل امر مثلاً اِضْرِبْ (۸) فعل نہی مثلاً لَا تَضْرِبْ۔
(۹) اسم ظرف مکان مثلاً مَضْرِبٌ (۱۰) ظرف زمان مثلاً مَضْرِبٌ
(۱۱) اسم آلہ مثلاً مِضْرَبٌ (۱۲) اسم تفضیل مثلاً اَضْرَبُ۔

سوال نمبر ۲: (الف) زمانہ کے اعتبار سے فعل کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں ہر ایک کی تعریف اور

مثال تحریر کریں؟

جواب: (الف) باعتبار زمانہ فعل کی تین اقسام ہیں:
(۱) فعل ماضی (۲) فعل مضارع (۳) فعل امر۔
فعل ماضی کی تعریف: وہ فعل ہے جو سابقہ زمانہ پر دلالت کرے جیسے ضرب ۔
فعل مضارع کی تعریف: وہ فعل ہے جو موجودہ یا آئندہ زمانہ پر دلالت کرے جیسے یَضْرِبُ ۔
فعل امر کی تعریف: وہ فعل ہے جس سے فاعل مخاطب سے کسی کام کا مطالبہ کیا جائے جیسے اضرب ۔
(ب) صحیح، مہموز، مضاعف اور ناقص کی تعریفات مع امثلہ سپرد قلم کریں؟
(۱) صحیح: وہ اسم یا فعل ہے جس کے حروف اصلیہ (فا، عین، لام) کی جگہ میں نہ حرف علت ہو، نہ ہمزہ ہو اور نہ ایک جنس کے دو حروف ہو مثلاً ضرب ۔ ضرب ۔
(۲) مثال: جیسے وعد، وعد، یسر، یسر
(۳) مضاعف: جیسے مد، مد، زلزل، زلزل
(۴) لفیف: جیسے وقی، وقی، طی، طوی
(۵) ناقص: جیسے رمی، کرمئی
(۶) مہموز: امر، امر، سوال، سئل، قرا، قرا
(۷) اجوف: قول، قال، بیع، باع ۔
ناقص: وہ اسم یا فعل ہے جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو جیسے رَمْیٌ، رَمْیٌ ۔
مضاعف: وہ اسم یا فعل ہے جس سے حروف اصلیہ کے مقابلہ میں دو حروف ایک جنس کے ہوں جیسے مَدٌّ وَ مَدٌّ ۔

سوال نمبر۳: (الف) فَتَحَ یَفْتَحُ سے فعل مضارع منفی معلوم کی صرف کبیر مع معنی وصیغہ تحریر کریں؟
(ب) امر حاضر معلوم کی صرف کبیر مع معنی صیغہ سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف)

| گردان | صیغہ | ترجمہ |
| --- | --- | --- |
| لَا یَفْتَحُ | واحد مذکر غائب | نہیں کھولتا ہے یا کھولے گا وہ ایک مرد |
| لَا یَفْتَحَانِ | تثنیہ مذکر غائب | نہیں کھولتے ہیں یا کھولیں گے وہ دو مرد |
| لَا یَفْتَحُوْنَ | جمع مذکر غائب | نہیں کھولتے ہیں یا کھولیں گے وہ سب مرد |
| لَا تَفْتَحُ | واحد مؤنث غائب | نہیں کھولتی ہے یا کھولے گی وہ ایک عورت |

| | | |
|---|---|---|
| لَاتَفْتَحَانِ | تثنیہ مؤنث غائب | نہیں کھولتی ہیں یا کھولیں گی وہ دو عورتیں |
| لَایَفْتَحْنَ | جمع مؤنث غائب | نہیں کھولتی ہیں یا کھولیں گی وہ سب عورتیں |
| لَاتَفْتَحُ | واحد مذکر حاضر | نہیں کھولتا ہے یا کھولے گا تو ایک مرد |
| لَاتَفْتَحَانِ | تثنیہ مذکر حاضر | نہیں کھولتے ہو یا کھولو گے تم دو مرد |
| لَاتَفْتَحُوْنَ | جمع مذکر حاضر | نہیں کھولتے ہو یا کھولو گے تم سب مرد |
| لَاتَفْتَحِيْنَ | واحد مؤنث حاضر | نہیں کھولتی ہو یا کھولے گی تو ایک عورت |
| لَاتَفْتَحَانِ | تثنیہ مؤنث حاضر | نہیں کھولتی ہو یا کھولو گی تم دو عورتیں |
| لَاتَفْتَحْنَ | جمع مؤنث حاضر | نہیں کھولتی ہو یا کھولو گی تم سب عورتیں |
| لَااَفْتَحُ | واحد متکلم | نہیں کھولتا ہوں یا کھولوں گا میں ایک مرد یا ایک عورت |
| لَانَفْتَحُ | جمع متکلم | نہیں کھولتے ہیں یا کھولیں گے ہم دو مرد یا دو عورتیں/ سب مرد یا سب عورتیں |

**(ب): فعل امر حاضر معروف**

| | صیغہ | معنی |
|---|---|---|
| اِضْرِبْ | واحد مذکر امر حاضر معروف | مار تو ایک مرد |
| اِضْرِبَا | تثنیہ مذکر امر حاضر معروف | مارو تم دو مرد |
| اِضْرِبُوْا | جمع مذکر امر حاضر معروف | مارو تم سب مرد |
| اِضْرِبِيْ | واحد مؤنث امر حاضر معروف | مار تو ایک عورت |
| اِضْرِبَا | تثنیہ مؤنث امر حاضر معروف | مارو تم دو عورتیں |
| اِضْرِبْنَ | جمع مذکر امر حاضر معروف | مارو تم سب عورتیں |

سوال نمبر۴: (الف) درج ذیل صیغوں کی صرفی وضاحت کریں؟

لَایَسْمَعُ، سَمِعْتُ، لَمْ نَفْتَحْ، تَسْمَعِيْنَ، لَاتَحْسِبْ، مَنْصُوْرٌ ۔

(ب) درج ذیل کی عربی لکھیں؟

(۱) تم سب عورتوں نے سنا (۲) تو ایک عورت نے مدد کی (۳) وہ سب عورتیں جانتی ہیں (۴) ہم سب نے مارا (۵) تم دو عورتیں ضرور کھولو (۶) تم سب عورتیں سنو۔

جواب: (الف): **صیغوں کی صرفی وضاحت:**

(۱) لَایَسْمَعُ صیغہ واحد مذکر غائب نفی فعل مضارع معروف صحیح از باب سَمِعَ یَسْمَعُ

(۲) سَمِعْتُ صیغہ واحد متکلم فعل ماضی معروف ثلاثی مجرد از باب سَمِعَ یَسْمَعُ

(۳) لَمْ نَفْتَحْ صیغہ جمع متکلم نفی جحد بلم در فعل مستقبل معروف از باب فَتَحَ یَفْتَحُ

(۴) تَسْمَعِیْنَ صیغہ واحد مؤنث حاضر فعل مضارع معروف ثلاثی مجرد از باب سَمِعَ یَسْمَعُ

(۵) لَاتَحْسِبْ صیغہ واحد مذکر حاضر فعل نہی حاضر معروف از باب حَسِبَ یَحْسِبُ

(۶) مَنْصُوْرٌ صیغہ واحد مذکر اسم مفعول ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ

(ب):

| اُردو جملے | عربی جملے |
|---|---|
| تم سب عورتوں نے سنا | سَمِعْتُنَّ |
| تو ایک عورت نے مدد کی | نَصَرْتِ |
| وہ سب عورتیں جانتی ہیں | یَعْلَمْنَ |
| ہم سب نے مارا | ضَرَبْنَا |
| تم دو عورتیں ضرور کھولو | اِفْتَحَانِّ |
| تم سب عورتیں سنو | اِسْتَمِعْنَ |

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ العامۃ (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1438ھ/2017ء

وقت: تین گھنٹے ﴿پانچواں پرچہ: نحو﴾ کل نمبر: ۱۰۰

آخری سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی سے دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر۱: (الف) مرکب مفید، جملہ خبریہ اور جملہ انشائیہ کی تعریفات اور مثالیں بیان کریں؟ (۳×۵=۱۵)

(ب) جملہ کی صفاتی اقسام میں سے کسی تین کی تشریح لکھیں؟ (۳×۵=۱۵)

سوال نمبر۲: (الف) علاماتِ اسم مع امثلہ قلمبند کریں؟ (۱۵)

(ب) درج ذیل میں سے جملہ فعلیہ اور جملہ اسمیہ الگ الگ کر کے ان کی ترتیب کریں؟ (۳×۵=۱۵)

(۱) زَیْدٌ کَاتِبٌ (۲) قَامَ عَمْرٌو (۳) اَلطَّعَامُ لَذِیْذٌ

سوال نمبر۳: (الف) مبنی الاصل کتنی اور کون کون سی چیزیں ہیں؟ نیز مبنی الاصل سے مشابہت کی کوئی تین صورتیں تحریر کریں؟ (۳+۱۲=۱۵)

(ب) اعراب کے اعتبار سے اسم متمکن کی کل کتنی اقسام ہیں؟ آپ ان میں سے صرف جمع مکسر منصرف اور اسمائے ستہ مکبرہ کا اعراب مع امثلہ لکھیں؟ (۵+۵+۵=۱۵)

سوال نمبر۴: (الف) درج ذیل میں سے کسی چار اصطلاحات کی تعریفات و امثلہ سپردِ قلم کریں؟ (۴×۵=۲۰)

(۱) معرب (۲) اسمائے اشارہ (۳) مفعول مطلق (۴) غیر منصرف (۵) مفعول لہ (۶) مؤنث حقیقی۔

(ب) تابع کی تعریف کریں نیز اس کی اقسام کے نام مع امثلہ بیان کریں؟ (۵+۱۵=۲۰)

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اول) برائے طالبات سال 2017ء

## ﴿پانچواں پرچہ: نحو﴾

سوال نمبر ۱: (الف) مرکب مفید، جملہ خبریہ اور جملہ انشائیہ کی تعریفات اور مثالیں بیان کریں؟

(ب) جملہ کی صفاتی اقسام میں سے کسی تین کی تشریح لکھیں؟

جواب: (الف) مرکب مفید: جب بات کرنے والا بات کر کے خاموش ہو جائے تو سننے والے کو کسی گزشتہ واقعہ کی خبر یا کسی بات کی طلب معلوم ہو جیسے ضَرَبَ زَيْدٌ .

جملہ خبریہ وانشائیہ:

جملہ خبریہ کی تعریف: جملہ خبریہ وہ جملہ ہے جس کے قائل کو سچ یا جھوٹ کی صفت سے ملایا جا سکے جیسے ضَرَبَ زَيْدٌ کے قائل کو صادق یا کاذب کہا جا سکتا ہے۔ جیسے: حَمِدَ زَيْدٌ

جملہ انشائیہ کی تعریف: وہ جملہ ہے جس کے قائل کو سچا یا جھوٹا نہ کہا جا سکے جیسے لَاتَضْرِبْ .

جملہ خبریہ کی تعریف: جملہ خبریہ وہ جملہ ہے جس کے قائل کو سچ یا جھوٹ کی صفت سے ملایا جا سکے جیسے ضَرَبَ زَيْدٌ کے قائل کو صادق یا کاذب کہا جا سکتا ہے۔ جیسے: مَنْ رَبُّكَ

(ب) جملہ کی صفاتی اقسام: جملہ کی صفاتی اقسام میں سے تین کی تشریح درج ذیل ہے:

(۱) جملہ مبینہ: وہ جملہ ہے جو پہلے مجمل جملہ کو واضح کر دے جیسے: الكلمة على ثلثة اقسام اسم وفعل وحرف ۔ اس مثال میں اسم وفعل وحرف جملہ مبینہ ہے۔ اس نے تینوں اقسام کی وضاحت کر دی ہے۔

(۲) جملہ معللہ: وہ جملہ ہے جو پہلے جملہ کی علت بیان کرے جیسے ولا تصوموا في هذه الايام فانها ايام اكل وشرب وبعال ۔ اس میں فانها والا جملہ سابقہ جملے کی علت بیان کر رہا ہے۔

(۳) جملہ معطوفہ: وہ جملہ ہے جس کا پہلے جملے پر عطف ہو جیسے قرء زيد وكتب عمرو ۔ اس میں دوسرا جملہ، جملہ معطوفہ ہے۔

سوال نمبر ۲: (الف) علامات اسم مع امثلہ قلمبند کریں؟

(ب) درج ذیل میں سے جملہ فعلیہ اور جملہ اسمیہ الگ الگ کر کے ان کی ترکیب کریں؟

(۱) زيد كاتب (۲) قام عمرو (۳) الطعام لَذِيْذٌ ۔

جواب (الف:) علامات اسم:

علامات اسم گیارہ ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

(۱) شروع میں الف لام ہو الرجل (۲) شروع میں حرف جر ہو جیسے بزید (۳) آخر میں تنوین ہونا جیسے زیدٌ (۴) مسند الیہ ہونا جیسے زید قائم (۵) مضاف ہونا جیسے غلام زید (۶) مصغر ہو جیسے قریش (۷) منسوب ہو جیسے بغدادی (۸) تثنیہ ہونا جیسے رجلان (۹) جمع ہونا جیسے رجال (۱۰) موصوف ہونا جیسے رجل عالم (۱۱) تاء متحرکہ آخر میں ہو جیسے ضاربۃ

(ب) جملوں کی ترکیب: زَیْدٌ کَاتِبٌ: یہ جملہ اسمیہ ہے، اس میں زَیْدٌ مبتدا اور کَاتِبٌ اس کی خبر ہے۔

قَامَ عَمْرٌو: یہ جملہ فعلیہ ہے۔ اس میں قَامَ فعل ہے اور عَمْرٌو اس کا فاعل ہے۔ فعل اور فاعل مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

اَلطَّعَامُ لَذِیْذٌ: یہ جملہ اسمیہ ہے اس میں الطعام مبتدا اور لَذِیْذٌ اس کی خبر ہے۔ مبتدا اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

سوال نمبر ۳: (الف) مبنی الاصل کتنی اور کون کون سی چیزیں ہیں؟ نیز مبنی الاصل سے مشابہت کی کوئی تین صورتیں تحریر کریں؟

(ب) اعراب کے اعتبار سے اسم متمکن کی کل کتنی اقسام ہیں؟ آپ ان میں سے صرف جمع مکسر منصرف اور اسمائے ستہ مکبرہ کا اعراب مع امثلہ لکھیں؟

(الف) مبنی کی تعریف: وہ اسم ہے جو اپنے غیر کے ساتھ مرکب نہ ہو جیسے صرف زَیْدٌ مُبنی ہے یا ایسا مرکب جو مبنی الاصل کے مشابہ ہو جیسے جَاءَ ھٰؤُلَاءِ میں ھٰؤُلَاءِ مبنی ہے۔

مشابہہ مبنی الاصل کی تین صورتیں:

(۱) اسم میں مبنی الاصل کا معنی پایا جائے جیسے این میں ہمزہ استفہام کا معنی پایا جاتا ہے اور یہ مبنی الاصل ہے۔

(۲) اسم اپنا معنی ظاہر کرنے میں حرف کی طرح غیر کا محتاج ہو جیسے اسمائے موصولہ وغیرہ۔ یہ صلہ کے محتاج ہوتے ہیں۔

(۳) اسم فعل کے قائم مقام ہونے میں مبنی الاصل کے مشابہ ہیں جیسے نَزَالِ بمعنی اِنْزِلْ ۔

(ب) اقسام اسم متمکن: اسم متمکن کی کل سولہ اقسام ہیں:

جمع مکسر منصرف کا اعراب:

جمع مکسر وہ ہے جو واحد میں تبدیلی کر کے بنائی جاتی ہے اور اس کے تینوں اعراب لفظی آتے ہیں۔ مثلاً جاء نی رجال، رأیت رجالا، مررت برجال

اسمائے ستہ مکبرہ کا اعراب: رفع واؤ کے ساتھ، نصب الف کے ساتھ اور جر یا کے ساتھ جیسے: جَاءَنِی

اَبُوْكَ، رَأَيْتُ اَبَاكَ، مَرَرْتُ بِاَبِيْكَ ۔

سوال نمبر۴: (الف) درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات و امثلہ سپردِ قلم کریں؟

(۱) معرب (۲) اسمائے اشارہ (۳) مفعول مطلق (۴) غیر منصرف (۵) مفعول لہ (۶) مؤنث حقیقی۔

(ب) تابع کی تعریف کریں نیز اس کی اقسام کے نام مع امثلہ بیان کریں؟

جواب: (الف) معرب: وہ اسم جو ترکیب میں واقع ہو یعنی اپنے عامل کے ساتھ پایا جائے اور مبنی الاصل کے مشابہ نہ ہو جیسے جَاءَ نِیْ زَیْدٌ میں زَیْدٌ۔ معرب کا حکم یہ ہے اس پر مختلف عمل والے عاملوں کے آنے سے اس کا آخر بدل جائے گا۔

اسمائے اشارہ: وہ اسم جو مشار الیہ پر دلالت کرنے کے لیے موضوع ہو جیسے ھٰذَا ۔

مفعول مطلق: وہ مصدر ہے جو فعل مذکور کا ہم معنی ہو۔ یعنی فعل کا معنی تضمنی ہو جیسے: ضَرَبْتُ ضَرْبًا

غیر منصرف: وہ اسم جس میں منع صرف کے نو سببوں میں سے دو یا ایک قائم مقام کے پایا جائے۔ حکم اس پر کسرہ اور تنوین نہ آسکے جیسے: مَرَرْتُ بِعُمَرَ

مفعول لہٗ: جس کی وجہ سے مذکورہ فعل کیا جائے جیسے ضَرَبْتُهٗ تَادِیْبًا ۔

مؤنث حقیقی: جس کے مقابلہ میں حیوان مذکور ہو جیسے اِمْرَأَةٌ کہ اس کے مقابلہ میں رَجُلٌ ہے۔

(ب) تابع کی تعریف: تابع وہ دوسرا اسم ہے، جس کا اعراب ایک ہی جہت سے پہلے اسم کے مطابق ہو جیسے جَاءَ زَیْدٌ عَالِمٌ ۔

اقسام کے نام: صفت جیسے جَاءَ زَیْدٌ عَالِمٌ میں عَالِمٌ ۔ عطف بحرف جیسے قَامَ زَیْدٌ وَ عَمْرٌو ۔ تاکید جیسے قَامَ قَامَ زَیْدٌ ۔ عطف بیان جیسے قَامَ اَبُوْ عَبْدِ اللهِ عُمَرُ ۔ بدل جیسے ضُرِبَ زَیْدٌ رَاْسُهٗ ۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشھادة الثانویة العامة (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1438ھ/2017ء

وقت: تین گھنٹے　　چھٹا پرچہ: جنرل سائنس ومطالعہ پاکستان　　کل نمبر: ۱۰۰

سوال نمبر ۱ اور ۵ لازمی ہیں باقی دونوں حصوں میں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل...... جنرل سائنس﴾

سوال نمبر ۱: (الف) درج ذیل اصطلاحات میں سے کسی دو کی وضاحت کریں؟ (۲×۵=۱۰)

(۱) کیمسٹری (۲) زوالوجی (۳) زراعت (۴) جیوگرافی۔

(ب) مندرجہ ذیل فقرات تحریر کر کے ان میں سے درست کے سامنے "ص" اور غلط کے سامنے "غ" لکھیں؟ (۲×۵=۱۰)

(۱) بوعلی سینا طب کے بانیوں میں سے تھے (۲) کتاب المناظر البیرونی کی تصنیف ہے۔ (۳) پولیو وائرس عصبی نظام پر حملہ کرتا ہے (۴) تب دق لاعلاج مرض ہے۔ (۵) کیبل ٹی وی اور الیکٹریکل سگنلز کو ریڈیو ویوز میں بدلا جاتا ہے۔

سوال نمبر ۲: قرآن حکیم میں سائنس اور علم کی اہمیت کا ذکر آیا ہے۔ آپ اس کی وضاحت دو آیات قرآنیہ سے کریں؟ (۱۵)

سوال نمبر ۳: دماغی بیماریوں کی اقسام کے بارے میں آپ کیا جانتی ہیں؟ مختصراً بیان کریں؟ (۱۵)

سوال نمبر ۴: ٹیلی ویژن کیسے کام کرتا ہے؟ اس بارے میں مختصراً وضاحت کریں؟ (۱۵)

### ﴿حصہ دوم...... مطالعہ پاکستان﴾

سوال نمبر ۵: (الف) خالی جگہ پر کریں؟ (۲×۵=۱۰)

(۱) اسلامی حکومت کی بنیاد...... نے رکھی (۲) دوقومی نظریہ کے خلاف سازش کی ابتداء...... نے کی (۳) تحریک خلافت...... کی بغاوت تھی (۴) قرارداد پاکستان...... شہر میں منظور کی گئی (۵) مولوی فضل حق کا تعلق...... کے علاقہ سے تھا۔

(ب) مختصر جواب دیں؟ (۲×۵=۱۰)

(۱) دوقومی نظریہ کا کیا مطلب ہے؟ (۲) برصغیر میں اشاعت اسلام کا سب سے پہلا سبب کیا تھا؟ (۳) انڈین نیشنل کانگریس کب قائم کی گئی؟ (۴) ۱۹۵۶ء کا آئین کب اور کس نے منسوخ کیا؟ (۵) ایسے

دو علماء کا نام بتائیے جنہوں نے قرارداد لاہور کے موقع پر شرکت کی۔

سوال نمبر ۶: انگریز کے خلاف جنگ آزادی کے محرکات پر روشنی ڈالیں؟ (۱۵)

سوال نمبر ۷: آل انڈیا مسلم لیگ کے قیام کے مقاصد واضح کریں؟ (۱۵)

سوال نمبر ۸: مسلم لیگ کی حمایت میں علماء و مشائخ کے کردار کی وضاحت کریں؟ (۱۵)

☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طالبات سال 2017ء

## چھٹا پرچہ: سائنس ومطالعہ پاکستان

### ﴿القسم الاوّل...... سائنس﴾

سوال نمبر ۱: (الف) درج ذیل اصطلاحات میں سے کسی دو کی وضاحت کریں؟

(۱) کیمسٹری (۲) زوالوجی (۳) زراعت (۴) جیوگرافی۔

جواب: (الف): (۱) کیمسٹری: کیمسٹری سائنس کی وہ شاخ ہے جس میں مختلف اشیاء کی ماہیت، ترکیب اور ان کے کیمیائی خواص کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔

دنیا میں ہر وقت بے شمار کیمیائی تعامل واقع ہو رہے ہیں۔ ہمارے اپنے وجود کے اندر بھی بے شمار کیمیکل ری ایکشنز وقوع پذیر ہو رہے ہیں۔ مثلاً خوراک کا ہضم ہونا، خون کا بننا، خون کا صاف ہونا، وغیرہ۔ فزیکل، نامیاتی اور غیر نامیاتی کیمسٹری اس کی اہم شاخیں ہیں۔

(۲) زوالوجی: جانوروں کے متعلق علم کو زوالوجی یعنی علم حیوانات کہتے ہیں۔ اس میں جانوروں اور انسانوں کی جسامت اور ان کے ماحول کے بارے میں بحث کرتے ہیں۔ پودوں اور جانوروں کی زندگی میں بہت سے امور آپس میں مشترک ہیں۔ لہٰذا علم نباتات اور علم حیوانات کا مطالعہ ایک ساتھ کیا جاتا ہے۔ اس لیے اس مجموعی علم کو الحیات یعنی بائیولوجی کا نام دیا گیا ہے۔

(۳) زراعت: کھیتی باڑی کے طریقے، گوشت اور دودھ دینے والے جانوروں کو پالنے کا علم زراعت کہلاتا ہے۔ فصلوں کی بیماریاں، ان سے بچاؤ کے طریقے، زراعت میں استعمال ہونے والے آلات، مشینیں، کھادیں اور جراثیم کش ادویات کی تیاری وغیرہ اسی سائنس میں شامل ہیں۔

(۴) جیوگرافی: جیو کے معنی زمین اور گرافی کے معنی گراف بندی ہیں۔ گویا جیوگرافی (جغرافیہ) کے تحت زمین کے مختلف حصوں یعنی خشکی اور تری کے علاقوں کی گراف بندی کی جاتی ہے۔ علم جغرافیہ میں کرۂ ارض کے خدوخال، زمین، پانی، ہوا، نباتات اور انسان کے آپس کے تعلقات سے بحث ہوتی ہے۔

(ب) مندرجہ ذیل فقرات تحریر کر کے ان میں سے درست کے سامنے ''ص'' اور غلط کے سامنے ''غ'' لکھیں؟

(۱) بوعلی سینا طب کے بانیوں میں سے تھے (۲) کتاب المناظر البیرونی کی تصنیف ہے۔ (۳) پولیو وائرس عصبی نظام پر حملہ کرتا ہے (۴) تپ دق لاعلاج مرض ہے (۵) کیبل ٹی وی اور الیکٹریکل سگنلز کو ریڈیو ویوز میں بدلا جاتا ہے۔

جواب: (ب): (۱) ص (۲) غ (۳) ص (۴) غ (۵) غ۔

سوال نمبر۲: قرآن حکیم میں سائنس اور علم کی اہمیت کا ذکر آیا ہے۔ آپ اس کی وضاحت دو آیات قرآنیہ سے کریں؟

جواب: اسلام ایک مکمل دین ہے جو زندگی کے تمام حقائق کو پیش نظر رکھتا ہے اور قدرتی وسائل کو انسانی فلاح و بہبود کے لیے استعمال میں لانے کی اجازت دیتا ہے۔ قرآن کریم میں بہت سی آیات سے اس کا اشارہ ملتا ہے۔

اَفَلَا یَنظُرُوْنَ ۔ اَفَلَا یَتَفَکَّرُوْنَ ۔ اَفَلَا یَتَدَبَّرُوْنَ ۔

اسی طرح قرآن پاک میں مختلف جگہوں پر علم کی فضیلت کا بار بار ذکر آیا ہے۔ ارشاد ربانی ہے:

''اپنے رب کے نام سے پڑھیے جس نے پیدا کیا انسان کو جمے ہوئے خون سے، پڑھیے اور تیرا رب بہت کرم کرنے والا ہے جس نے قلم سے تعلیم دی اور انسان کو وہ علم دیا جو وہ نہ جانتا تھا۔''

اسی طرح بہت سی آیات واحادیث میں بھی علم کی فضیلت وارد ہے اور اس کی تحصیل پر مسلمانوں کو زور دیا ہے۔

ایک اور جگہ ارشاد ہوتا ہے: ''اور ہم نے ہر چیز سے جوڑا پیدا کیا تاکہ تم سمجھو۔'' اللہ تعالیٰ نے ہر جنس کا جوڑ بنایا ہے، ہر چیز کو جوڑا جوڑا پیدا کیا ہے۔ اگر انسان اللہ کی مخلوقات میں غور وفکر کرے تو اس کی وحدانیت سمجھ آسکتی ہے۔

قرآن پاک نے ہمیں غور وفکر کرنے کی دعوت دی اور یہی سائنس کی بنیاد ہے۔

سوال نمبر۳: دماغی بیماریوں کی اقسام کے بارے میں آپ کیا جانتی ہیں؟ مختصراً بیان کریں۔

جواب: دماغی بیماریوں میں سائیکلوسس اور نیوروسس قابل ذکر ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے:

سائیکلوسس: سائیکلوسس میں ڈیلیریم اور ڈیپریشن ناقابل ذکر ہیں جن کی تفصیل یہ ہے:

ڈیلیریم: یہ بیماری بہت تیزی سے ظاہر ہوتی ہے جن کی کئی وجوہات ہوتی ہیں جیسے نشہ، دیگر بیماریاں جسم میں الیکٹرولائٹس کی کمی اور دماغ میں آکسیجن کی کمی۔ یہ بیماری جسم پر بہت سے اثرات چھوڑتی ہے مثلاً بکی ہوئی گفتگو، کپکپی طاری ہونا' آنکھوں کا تیزی سے حرکت کرنا، دو دو نظر آنا، پریشانی، گھبراہٹ وغیرہ وغیرہ۔

ڈیپریشن: اس میں انسان کی طبیعت ہمیشہ پریشان رہتی ہے، اکثر مزاج مدہم رہتا ہے، سوچ میں کمی اور فیصلہ میں کمی ہو جاتی ہے۔ مریض خود کو حقیر سمجھنا شروع ہو جاتا ہے۔ ہر کام میں خود کو قصوروار سمجھتا ہے۔ نیند اور بھوک کم ہو جاتی ہے۔ قد کم ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ سر اور کمر میں درد رہتا ہے۔

نیوروسس: اس میں ہسٹریا اور فوبیا قابل ذکر بیماریاں ہیں۔

ہسٹریا: یہ بیماری زیادہ تر عورتوں میں ہوتی ہے جس سے اندھا یا بہرا پن، سر درد، کانوں میں گھنٹیاں بجنا، گونگا پن، فالج اور درد بڑھنا اس بیماری کی علامات ہیں۔

فوبیا: بے جا اور نامناسب خوف جو صرف کسی ایک جگہ، شخص یا چیز سے متعلق ہو مثلاً بس، کھلی جگہ یا بند جگہ وغیرہ فوبیا جیسی بیماری کی علامت ہے۔ مریض اس جگہ یا چیز سے بچنا شروع کر دیتا ہے۔

سوال نمبر۴: ٹیلی ویژن کیسے کام کرتا ہے؟ اس بارے میں مختصراً وضاحت کریں؟

جواب: ٹیلی ویژن کی نشریات بھی ریڈیو ویو کی طرح کیریئر ویوز کے سہارے دور دراز علاقوں تک پہنچتی ہیں۔ ویڈیو کیمرہ تصویر کو اور مائیکروفون آواز کو الیکٹرک سگنلز میں تبدیل کرتے ہیں۔ یہ سگنلز بالترتیب ویڈیو اور آڈیو سگنلز کہلاتے ہیں۔ ٹی وی سٹیشن پر ان سگنلز کو کیریئر ویوز کے ساتھ مکس کر کے ٹرانسمیٹر انٹینا کے ذریعے فضا میں نشر کر دیا جاتا ہے۔ ٹی وی کے مخصوص سرکٹس ہوتے ہیں جو اس میں ویڈیو اور آڈیو سگنلز کو دوبارہ علیحدہ کر لیا جاتا ہے۔ پھر اس کو ایمپلی فائر کے ذریعے زیادہ طاقتور بنا لیا جاتا ہے۔

## ﴿حصہ دوم...... مطالعہ پاکستان﴾

سوال نمبر۵: (الف) خالی جگہ پر کریں؟

(۱) اسلامی حکومت کی بنیاد...... نے رکھی (۲) دو قومی نظریہ کے خلاف سازش کی ابتداء...... نے کی۔ (۳) تحریک خلافت...... کی بغاوت تھی۔ (۴) قرارداد پاکستان...... شہر میں منظور کی گئی۔ (۵) مولوی فضل حق کا تعلق...... کے علاقہ سے تھا۔

(ب) مختصر جواب دیں؟ (۱) دو قومی نظریہ کا کیا مطلب ہے؟ (۲) برصغیر میں اشاعت اسلام کا سب سے پہلا سبب کیا تھا (۳) انڈین نیشنل کانگریس کب قائم کی گئی؟ (۴) ۱۹۵۶ء کا آئین کب اور کس نے منسوخ کیا؟ (۵) ایسے دو علماء کا نام بتائیے جنہوں نے قرارداد لاہور کے موقع پر شرکت کی۔

جواب: (الف): خالی جگہوں کو پُر کرنا۔

(۱) شہاب الدین غوری (۲) مرہٹوں (۳) مغل اکبر (۴) لاہور (۵) خیر آباد / بر تیج۔

(ب) دو قومی نظریہ: (۱) مسلمان اور غیر مسلم دو الگ الگ قومیں ہیں۔ ان کی ثقافت، زبان و رسم و رواج وغیرہ مختلف ہے۔ اس لیے ضروری تھا کہ مسلمان آزاد مملکت میں اپنا الگ ثقافتی، مذہبی وجود قائم کر سکیں۔ الحاصل یہ ہے کہ مسلمان اور غیر مسلم دو الگ الگ قومیں ہیں۔ مسلمان اللہ و رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام کے پابند جبکہ غیر مسلم کی ثقافت و دین ایک ملت ہے یعنی وہ گمراہ گروہ ہے۔

(۲) برصغیر میں اشاعت اسلام کا پہلا سبب:

جواب: جواب: سرزمین حجاز کے مقدس شہر مکہ مکرمہ میں اللہ تعالیٰ کے آخری نبی حضرت محمد مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے ذریعے اسلام کا سورج طلوع ہوا، جس نے ایک جہان کو روشن کیا اور مسلمان مجاہدین

کی مجاہدانہ کوششوں کے ذریعے دنیا کے مختلف ممالک میں اسلامی پرچم لہرانے لگا۔ مسلمانوں نے جہاں فتوحات کا سلسلہ جاری رکھا اور مفتوحہ علاقوں میں مسلمان مجاہدین کے اخلاق حسنہ اور دین اسلام کی پر کشش تعلیم سے یہ دین پھیلا وہاں مسلمان تاجروں اور مبلغین اسلام کے ذریعے بھی اسلامی تعلیمات عرب سے نکل کر عجم کی سرزمین کو منور کرنے لگیں۔ چنانچہ برصغیر پاک و ہند میں مسلمان تاجروں اور مبلغین کی آمد اشاعت اسلام کے ذریعے بنی اور 712ھ میں جب محمد بن قاسم رحمہ اللہ تعالیٰ نے سندھ پر حملہ کیا اور مظلوموں کی دادرسی کی تو اس سے اسلام کو سیاسی قوت حاصل ہوگئی۔ اسلام ایک دین کی حیثیت سے ابھرا اور چونکہ اسلام کے دامن میں رحمت، برکت وانصاف اور ہر وہ خوبی موجود ہے جو انسان کے لیے دارین کی کامرانی کا باعث ہو، لہٰذا اس کی تعلیم نے انسان کو کمال معراج تک پہنچادیا۔

(۳) انڈین نیشنل کانگریس: انڈین نیشنل کانگریس 1885ء میں قائم ہوئی۔

(۴) 1956ء کا آئین پاکستان آرمی کمانڈرانچیف جنرل محمد ایوب خان نے 1958ء کو منسوخ کیا۔

(۵) دو علماء کے نام: (۱) پیر سید جماعت علی شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ (۲) پیر عبداللطیف رحمہ اللہ تعالیٰ زکوڑی شریف۔

سوال نمبر ۶: انگریز کے خلاف جنگ آزادی کے محرکات پر روشنی ڈالیں؟

جواب: چونکہ برصغیر پر انگریز اپنا تسلط قائم کرچکا تھا اس لیے برصغیر میں انگریز کے غاصبانہ تسلط کو ختم کرنا اور برصغیر کے مسلمانوں کے لیے دوقومی نظریہ کی بنیاد پر الگ مملکت کا قیام ضروری تھا جہاں مسلمان آزادی کے ساتھ اسلامی ثقافت کو فروغ دے سکیں۔

برصغیر کے مسلمانوں نے آزادی ہند کی کوشش شروع کردی اس کی بنیاد سیاسی، معاشی، مذہبی اور فوجی وجوہات بھی تھیں جن کی قدرے تفصیل درج ذیل ہے۔

مسلمانوں نے دور اقتدار میں کبھی بھی نسلی امتیاز کی پالیسی پر عمل نہیں کیا تھا لیکن انگریز محکوم اقوام کو حقارت کی نظر سے دیکھتے اور ہر معاملے میں گورے کو کالے پر ترجیح دیتے۔ چونکہ انگریز نے حکومت مسلمانوں سے لی تھی اس لیے وہ مسلمانوں کو اپنا دشمن سمجھتے تھے اور ڈرتے تھے کہ مسلمان کہیں دوبارہ اقتدار میں نہ آجائیں۔

انگریز برصغیر کے باشندوں (بالخصوص مسلمانوں) کو عیسائی بنانے میں زیادہ دلچسپی سے کام لیتے اور حکومتی سرپرستی میں سکول اور ہسپتالوں میں کھلم کھلا عیسائیت کی تبلیغ کی جاتی تھی۔

سوال نمبر ۷: آل انڈیا مسلم لیگ کے قیام کے مقاصد واضح کریں؟

جواب: ۱۹۰۶ء کو نواب وقار الملک کی صدارت میں آل انڈیا مسلم لیگ کی بنیاد رکھی گئی۔ اس تنظیم کے

قیام کے محرک تین عوامل ہیں:

(۱) ہندوؤں میں مسلمانوں کے حقوق کی مسلسل حق تلفی۔

(۲) کانگریس کی فرقہ وارانہ ذہنیت۔

(۳) مسلمانوں کی جداگانہ حیثیت۔ مسلمان یہاں بطور حکمران آئے تھے اور اسلامی تمدن ان کا امتیازی نشان تھا۔ بعدازاں مسلم لیگ کی صوبائی شاخیں قائم کی گئیں اور صحیح معنوں میں اس تحریک کو ملک گیر تحریک بنادیا۔

برصغیر میں مختلف قومیں آباد تھیں۔ ان کی تعداد اور تمدن میں فرق تھا۔ ثقافت بھی جدا جدا تھی۔ علاوہ ازیں رسم ورواج بھی جداگانہ تھے۔ لہٰذا ضرورت تھی کہ مسلمانوں کی تنظیم قائم ہو اور مسلمانوں کے حقوق کی پاسداری کے لیے اہم کردار ادا کرے۔ بالآخر اپنی انتھک کوششوں کے بعد اسی تنظیم نے دیگر اداروں اور مختلف تنظیموں کے تعاون سے ملت اسلامیہ کو ہندوستان سے آزادی دلوائی اور وطن عزیز پاکستان جیسی نعمت دلائی۔ یہی مسلم لیگ کے قیام کا اہم مقصد تھا کہ وہ مسلمانوں کو انگریز کے تسلط سے آزاد کروائے۔

سوال نمبر ۸: مسلم لیگ کی حمایت میں علماء ومشائخ کے کردار کی وضاحت کریں؟

جواب: تحریک پاکستان کی کامیابی اور قیام پاکستان کا سہرا جہاں مسلم لیگ کے سر جاتا ہے وہاں وہ لوگ بھی اس کے مستحق ہیں جنہوں نے مسلم لیگ کا ساتھ دیا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ تحریک پاکستان کی قیادت میں مسلم لیگ نے کی۔ قائداعظم اور علامہ اقبال اور دیگر اہم رہنماؤں نے قیام پاکستان کے لیے کلیدی کردار ادا کیا لیکن مسلم لیگ کی حمایت میں برصغیر کے علماء ومشائخ نے بھی بھرپور جدوجہد کی تھی۔ ان علماء ومشائخ میں سے پیر جماعت علی شاہ، پیر سید دیدار علی شاہ، حضرت ثانی صاحب شرقپوری، حضرت صدرالافاضل مرادآبادی اور دیگر شامل ہیں۔ اس سلسلہ میں علماء اہلسنت نے آل انڈیا سنی کانفرنس کے تحت بڑی بڑی کانفرنسیں کر کے مسلم لیگ کے ساتھ بھرپور تعاون کیا۔ ۱۹۲۵ء میں ہندوستان کے شہر مرادآباد میں اہل سنت کے جید علماء کرام جمع ہوئے اور "الجمعیة العالیة المرکزیه" کے نام سے تنظیم کی بنیاد رکھی۔ بعدازاں بہت سی کانفرنسیں کر کے قیام پاکستان کی راہ ہموار کی۔ ویسے تو بہت سے علماء ومشائخ نے آزادی پاکستان کی تحریک میں کردار ادا کیے مگر چند ہی ہستیاں ہیں جنہوں نے بہت ہی اہم کردار ادا کیا جیسے پیر جماعت علی شاہ رحمہ اللہ تعالیٰ، علامہ عبدالعلیم صدیقی رحمہ اللہ تعالیٰ اور مولانا ظہور الحق صاحب کا کردار تو انتہائی اہمیت کا حامل ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1439ھ/2018ء

### پہلا پرچہ: قرآن وتجوید

وقت: تین گھنٹے　　　　　　　　　　　　کل نمبر: 100

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

### حصہ اوّل: قرآن مجید

سوال نمبر 1: درج ذیل میں سے چھ آیات کا ترجمہ کریں؟ 60=10x6

(i) مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِی اسْتَوْقَدَ نَارًا ۚ فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِیْ ظُلُمٰتٍ لَّا یُبْصِرُوْنَ○

(ii) قُلْنَا اهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِیْعًا ۚ فَاِمَّا یَاْتِیَنَّكُمْ مِّنِّیْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَایَ فَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ○

(iii) فَبَدَّلَ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَیْرَ الَّذِیْ قِیْلَ لَهُمْ فَاَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا یَفْسُقُوْنَ○

(iv) وَ اِذْ اَخَذْنَا مِیْثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُوْنَ دِمَآءَكُمْ وَ لَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَكُمْ مِّنْ دِیَارِكُمْ ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ وَ اَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ○

(v) قُلْ اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ خَالِصَةً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ○

(vi) وَ وَصّٰى بِهَآ اِبْرٰهٖمُ بَنِیْهِ وَ یَعْقُوْبُ ؕ یٰبَنِیَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّیْنَ فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ○

(vii) وَ مَثَلُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا كَمَثَلِ الَّذِیْ یَنْعِقُ بِمَا لَا یَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّ نِدَآءً ؕ صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ○

(viii) اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِیْنَ هَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ یَرْجُوْنَ رَحْمَتَ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ○

سوال نمبر 2: درج ذیل میں سے پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ 10=2x5

مستھزء ون، یسومونکم، تسر النظرین، وتقطعت، تخالطوھم، تسریح، شقاق، مستقر، فیضٰعفہٗ

## حصہ دوم: تجوید

سوال نمبر 3: درج ذیل میں سے صرف دو اجزاء کا جواب تحریر کریں؟

(i) تجوید کی حقیقت، لحن جلی اور لحن خفی کی تعریف سپرد قلم کریں؟ 15=5x3

(ii) صفات لازمہ غیر متضادہ کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟ کسی دو کی تعریف کریں؟ 15=10+5

(iii) نون ساکن اور نون تنوین کے کوئی سے تین قواعد مع امثلہ سپرد قلم کریں؟ 15=5x3

(iv) مد کی کتنی قسمیں ہیں؟ نیز مد متصل اور مد منفصل کی تعریف سپرد قلم کریں؟ 15=5x3

☆☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طالبات بابت 2018ء

## پہلا پرچہ: قرآن کریم

## حصہ اوّل: قرآن مجید

سوال نمبر 1: درج ذیل آیات کا ترجمہ کریں؟

(i) مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِى اسْتَوْقَدَ نَارًا ۚ فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِىْ ظُلُمٰتٍ لَّا يُبْصِرُوْنَ○

(ii) قُلْنَا اهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِيْعًا ۚ فَاِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّىْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَاىَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَاهُمْ يَحْزَنُوْنَ○

(iii) فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَيْرَ الَّذِىْ قِيْلَ لَهُمْ فَاَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ○

(iv) وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُوْنَ دِمَآءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ○

(v) قُلْ اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ خَالِصَةً مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ○

(vi) وَوَصّٰى بِهَآ اِبْرٰهٖمُ بَنِيْهِ وَيَعْقُوْبُ ؕ يٰبَنِىَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّيْنَ فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ○

(vii) وَمَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا كَمَثَلِ الَّذِيْ يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ اِلَّا دُعَآءً وَّنِدَآءً ؕ صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ○

(viii) اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ يَرْجُوْنَ رَحْمَتَ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ○

جواب: ترجمہ آیات مبارکہ:

(i) ان کی مثال اس شخص کی مثل ہے جس نے آگ روشن کی، پس جب اس کا اردگرد روشن ہوا تو لے گیا اللہ ان کے نور کو اور چھوڑ دیا انہیں تاریکی میں کہ وہ دیکھ نہیں سکتے ہیں۔

(ii) ہم نے فرمایا: تم سب جنت سے اتر جاؤ۔ پھر اگر تمہارے پاس میری طرف سے کوئی ہدایت آئے تو جو میری ہدایت کا پیروکار ہوگا، پس انہیں نہ کوئی ڈر ہے اور نہ کوئی خوف۔

(iii) تو ظالموں نے اور بات بدل دی جو فرمائی گئی تھی، اس کے سوا۔ تو ہم نے آسمان سے ان پر عذاب اتارا بدلے ان کی بے حکمی کے۔

(iv) اور جب ہم نے تم سے عہد لیا کہ اپنوں کا خون نہ کرنا، اپنوں کو اپنی بستی سے نہ نکالنا، پھر تم نے اس کا اقرار کیا اور تم اس پر گواہ ہو۔

(v) آپ فرما دیں کہ اگر پچھلا گھر اللہ کے نزدیک خالص تمہارے لیے ہو نہ اوروں کے لیے، تو بھلا موت کی آرزو تو کرو اگر تم سچے ہو؟

(vi) اور اسی دین کی ابراہیم نے اپنے بیٹوں کو وصیت کی اور یعقوب نے کہ اے میرے بیٹو! بیشک اللہ نے یہ دین تمہارے لیے منتخب کیا ہے اور تم ہرگز نہ مرنا مگر مسلمان ہو کر۔

(vii) اور کافروں کی کہاوت اس کی سی ہے جو پکارے ایسے کو کہ خالی چیخ پکار کے سوا کچھ نہ سنے۔ بہرے، گونگے، اندھے تو انہیں کچھ خبر سمجھ نہیں ہے۔

(viii) بے شک وہ لوگ جو ایمان لائے، انہوں نے ہجرت کی اور اللہ کی راہ میں جہاد کیا، وہی لوگ ہیں جو اللہ کی رحمت کی اُمید رکھتے ہیں اور اللہ بہت بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔

سوال نمبر 2: درج ذیل الفاظ کے معانی لکھیں؟

مستهزءون، يسومونكم، تسر النظرين، وتقطعت، تخالطوهم، تسريح، شقاق، مستقر، فَيُضٰعِفَهٗ

| جواب: الفاظ | معانی |
|---|---|
| مستهزءون | مذاق کرنے والے |
| تسر الناظرين | دیکھنے والوں کو خوش کرتی ہو |

| | |
|---|---|
| تخالطوهم | تم ان کے ساتھ مل جل کر رہو |
| شقاق | مخالفت، تکلیف |
| فیضٰعفه | پس وہ اسے زیادہ کرے |
| یسومونکم | تمہیں تکلیف دیتے تھے |
| وتقطعت | اور کٹ گئے |
| تسریح | جلدی، تیزی |
| مستقر | ٹھکانہ، ٹھہرنا |

## ﴿حصہ دوم: تجوید﴾

سوال نمبر3: درج ذیل اجزاء کا جواب تحریر کریں؟

(i) تجوید کی حقیقت، لحن جلی اور لحن خفی کی تعریف سپرد قلم کریں؟

(ii) صفات لازمہ غیر متضادہ کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟ کسی دو کی تعریف کریں۔

(iii) نون ساکن اور نون تنوین کے کوئی سے تین قواعد مع امثلہ سپرد قلم کریں؟

(iv) مد کی کتنی قسمیں ہیں؟ نیز مد متصل اور مد منفصل کی تعریف سپرد قلم کریں؟

### جواب: (i) حقیقت تجوید:

جس طرح تلاوت قرآن، تفہیم قرآن اور عمل بالقرآن ضروری ہے، اسی طرح قرآن کا تجوید کے ساتھ پڑھنا بھی ضروری ہے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تجوید کے مطابق تلاوت قرآن کیا کرتے تھے۔ تجوید کے حوالے سے ارشاد ربانی ہے:

وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِیْلًاؕ (اے محبوب!) آپ قرآن کریم کی خوب ٹھہر ٹھہر کر تلاوت کیا کریں۔

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بہت بڑے قاری تھے، ان کی خوش الحانی کی وجہ سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی ان سے تلاوت قرآن سنا کرتے تھے اور اپنے دور میں حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے بھی ان کی اقتداء میں باجماعت نماز تراویح کا باقاعدہ حکم دیا تھا۔

معلمین اور مفسرین کی طرح ہر دور میں مجودین بھی پیدا ہوتے رہے اور تاقیامت پیدا ہوتے رہیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ عصر حاضر میں عالمی شہرت یافتہ قاری غلام رسول رحمہ اللہ تعالیٰ ہیں، جنہوں نے اس فن کے ارتقاء کے لیے شب و روز محنت کی اور اس فن میں "علم التجوید" نام سے کتاب تصنیف فرمائی ہے۔

### لحن جلی:

لحن سے مراد غلطی اور جلی سے مراد بڑی ہے۔ لحن جلی کا مطلب ہے بڑی غلطی اور یہ چار قسم کی ہو سکتی ہے:

(i) ایک حرف کو دوسرے حرف سے بدل دینا مثلاً اَلْحَمْدُ کو اَلْهَمْدُ پڑھنا۔
(ii) ایک حرکت کو دوسری حرکت سے بدل دینا مثلاً اَنْعَمْتَ کو اَنْعَمْتُ پڑھنا۔
(iii) کسی حرف کو بڑھایا گھٹا دینا مثلاً لَمْ يَلِدْ کو لَمْ يَالِدْ اور لَمْ يُوْلَدْ کو لَمْ يُلَدْ پڑھنا۔
(iv) کسی ساکن حرف کو متحرک اور متحرک کو ساکن پڑھنا مثلاً جَعَلْنَا کو جَعَلَنَا اور جَعَلَنَا کو جَعْلْنَا پڑھنا۔

لحن جلی کا پڑھنا، سننا اور لکھنا حرام ہے۔ اس سے احتراز ضروری ہے۔

## لحن خفی:

اس سے مراد چھوٹی غلطی ہے۔ صفات عارضہ میں سے کسی کا لحاظ نہ کرنا یعنی پُر حرف کو باریک اور باریک کو پُر پڑھنا مثلاً راء مفتوح کو باریک پڑھنا یا راء مکسور کو پُر پڑھنا۔

## (ii) صفات لازمہ غیر متضادہ کی اقسام:

صفات لازمہ غیر متضادہ کی پانچ اقسام ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(i) صفیر: اس کا لغوی معنیٰ ہے: سیٹی۔ جن حروف میں یہ صفت پائی جائے انہیں "حروف صفیریہ" کہا جاتا ہے، وہ تین حروف ہیں: (۱) ز، (۲) س، (۳) ص۔ ان حروف کو ادا کرتے وقت سیٹی کی آواز پیدا ہوتی ہے۔

(ii) قلقلہ: اس کا لغوی معنی ہے "جنبش"، اصطلاح تجوید میں اس سے مراد وہ حروف ہیں جن کو ادا کرتے وقت مخرج میں جنبش پیدا ہوتی ہے اور وہ تعداد میں پانچ ہیں جن کا مجموعہ ہے: قُطْبُ جَدٍ۔

(iii) تکریر: اس کا لغوی معنیٰ ہے: بار بار ہونا جبکہ اصطلاح تجوید میں زبان پر کپکپی طاری ہونے کو کہا جاتا ہے، جس حرف میں یہ صفت پائی جائے اسے "حرف تکریری" کہا جاتا ہے اور وہ ایک حرف "راء" ہے۔

(iv) تفشی: اس کا لغوی معنیٰ ہے: پھیلنا۔ اصطلاح تجوید میں اس سے مراد ہے زبان کا منہ میں پھیل جانا، جس حرف میں یہ صفت پائی جائے اس کو ادا کرتے وقت زبان منہ میں پھیل جاتی ہے اور یہ صفت صرف "شین" میں پائی جاتی ہے۔

(v) استطالت: اس کا لغوی معنیٰ ہے: طوالت چاہنا۔ اصطلاح تجوید میں اس سے مراد وہ حرف ہے جس کو ادا کرتے وقت زبان طویل ہو جاتی ہے اور یہ صفت صرف "ضاد" میں پائی جاتی ہے۔

## (iii) نون ساکن اور نون تنوین کے قواعد:

نون ساکن اور نون تنوین کے تین قواعد حسب ذیل ہیں:

۱-اظہار: اس کا لغوی معنیٰ ہے: ظاہر کرنا۔ اصطلاح تجوید میں اس سے مراد ہے کہ نون ساکن یا نون تنوین کے بعد حروف حلقی میں سے کوئی حرف آ جائے تو اسے صاف کر کے پڑھا' مثلاً مِنْهُمْ اور اِذًا اَبَدًا۔

۲-قلب: اس کا لغوی معنیٰ ہے: بدلنا۔ اصطلاح تجوید میں نون ساکن اور نون تنوین کے بعد باء آ جائے تو اس نون کو میم سے بدلنے کو کہا جاتا ہے مثلاً مِنْ ۢبَعْدِ، اَلِيْمٌ ۢبِمَا۔

۳-اخفاء: اس کا لغوی معنیٰ ہے: پوشیدہ کرنا۔ اصطلاح تجوید میں اظہار اور ادغام کی درمیانی حالت کو کہا جاتا ہے۔ نون ساکن اور نون تنوین کے بعد حروف حلقی، حروف یرملون، الف اور باء کے علاوہ کوئی حرف آ جائے تو اخفاء ہوگا مثلاً جَنّٰتٍ تَجْرِیْ، مَنْ شَهِدَ۔

## (iv) مد اور اس کی اقسام:

مد کا لغوی معنیٰ ہے: لمبا کرنا۔ اصطلاح تجوید میں مد سے مراد ہے کسی حرف مدہ یا سبب مد کی وجہ سے لمبا کر کے ادا کرنا اور اسباب مد دو ہیں: (۱) ہمزہ، (۲) سکون۔

مد کی دو اقسام ہیں:

۱-مد متصل: اگر حرف مدہ کے بعد ہمزہ اسی کلمہ میں ہو تو اسے مد متصل کہا جاتا ہے مثلاً مَنْ جَآءَ۔

۲-مد منفصل: حرف مدہ کے بعد ہمزہ دوسرے کلمہ میں ہو تو اسے مد منفصل کہتے ہیں مثلاً وَمَآ اُنْزِلَ، تُوْبُوْٓا اِلَی اللّٰهِ۔

☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1439ھ/2018ء

### دوسرا پرچہ: حدیث وعربی ادب

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر: 100

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے بقیہ میں سے کوئی دو حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل: حدیث مبارک﴾

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سی تین احادیث مبارکہ کا ترجمہ کریں؟ 30=10x3

(i) عن ابی مسعود عقبة بن عمرو الانصاری البدری رضی الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان مما ادرك الناس من كلام النبوة الاولى اذالم تستحى فاصنع ماشئت ۔

(ii) عن النواس بن سمعان رضی الله عنه عن النبی صلى الله عليه وسلم قال البر حسن الخلق والاثم ماحاك فی نفسك وكرهت ان يطلع عليه الناس ۔

(iii) عن ابی رقية تميم بن اوس الدارى رضى الله عنه ان النبی صلى الله عليه وسلم قال الدين النصيحة قلنا لمن يا رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لله ولكتابه ولرسوله ولائمة المسلمين وعامتهم ۔

(iv) عن ابی حمزة انس بن مالك رضی الله عنه خادم رسول الله صلى الله عليه وسلم عن النبی صلى الله عليه وسلم قال لايؤمن احدكم حتى يحب لاخيه مايحب لنفسه ۔

(ب) اس سوالیہ پرچہ میں مندرجہ احادیث مبارکہ کے علاوہ اربعین نووی میں مذکور کوئی ایک حدیث پاک لکھ کر اس کی مختصر تشریح کریں؟ 20=10x2

### ﴿حصہ دوم: عربی ادب﴾

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں؟ 15=3x5

۱-هل اقرأ فی کتابی، ۲-هذا لوح طارق، ۳-فی الحديقة طاؤس، ۴-صديقی

يدخل في غرفتي، ٥-الطفل يطلب الماء، ٦-ذالك ذئب اسود

(ب) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ 15=2x5

حالوت، كرة، طفلة، صديق، سفرة، سبورة، اجاصة، ثور، ارنب

سوال نمبر3: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین جملوں کی عربی بنائیں؟ 15=5x3

۱-تم کتنی کتابیں اٹھا سکتے ہو؟ ۲-میرے دوست کے تین چچا ہیں۔ ۳-جی نہیں بلکہ خالد کا ایک بیٹا ہے۔ ۴-یہ بوڑھے کی لاٹھی ہے؟ ۵-تمہاری مرغی انڈا دیتی ہے؟ ۶-میرے کمرے سے باہر نکلو۔

(ب) دس تک عربی میں گنتی لکھیں؟ 10

سوال نمبر4: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین سوالات کے عربی میں جوابات لکھیں؟ 15=5x3

۱-ألك انفان؟ ۲-كم عما لصديقك؟ ۳-هل الذباب يلسع في راسك؟ ۴-هل تستطيع حمل كرامة؟، ٥-كيف حالك يا اختي؟

(ب) پانچ رنگوں کے عربی میں نام لکھیں۔ 10=2x5

☆☆☆☆

## درجہ عامہ (سال اول) برائے طالبات بابت 2018ء

## دوسرا پرچہ: حدیث وعربی ادب

### ﴿حصہ اوّل: حدیث مبارک﴾

سوال نمبر1: (الف) درج ذیل احادیث مبارکہ کا ترجمہ کریں؟

(i) عن ابي مسعود عقبة بن عمرو الانصاري البدري رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان مما ادرك الناس من كلام النبوة الاولى اذالم تستحى فاصنع ماشئت .

(ii) عن النواس بن سمعان رضي الله عنه عن النبي صلى الله عليه وسلم قال البر حسن الخلق والاثم ماحاك في نفسك وكرهت ان يطلع عليه الناس .

(iii) عن ابي رقية تميم بن اوس الداري رضي الله عنه ان النبي صلى الله عليه وسلم قال الدين النصيحة قلنا لمن يا رسول الله صلى الله عليه وسلم قال لله ولكتابه ولرسوله ولائمة المسلمين وعامتهم .

(iv) عن ابی حمزۃ انس بن مالك رضی الله عنه خادم رسول الله صلی الله علیه وسلم عن النبی صلی الله علیه وسلم قال لایؤمن احدکم حتی یحب لاخیه مایحب لنفسه۔

(ب) اس سوالیہ پرچہ میں مندرجہ احادیث مبارکہ کے علاوہ اربعین نووی میں مذکور کوئی ایک حدیث پاک لکھ کر اس کی مختصر تشریح کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ احادیث:

(i) حضرت ابو مسعود عقبہ بن عمرو انصاری بدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نبوت کی ابتدائی باتوں میں سے لوگوں کو ایک یہ بات ملی ہے کہ جب تجھ میں حیاء نہ رہے تو جو چاہے کرتا پھر۔

(ii) حضرت نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حسن اخلاق کا نام نیکی ہے اور گناہ وہ ہے جو تیرے دل میں کھٹکے اور لوگوں کا اس پر مطلع ہونا تجھے ناپسند ہو۔

(iii) حضرت ابو رقیہ تمیم بن اوس الداری رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ بیشک رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دین خیر خواہی کا نام ہے، ہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کس کے لیے؟ آپ نے جواب میں فرمایا: اللہ تعالیٰ کے لیے، کتاب اللہ کے لیے، رسول اللہ کے لیے، آئمہ مسلمین کے لیے اور عام لوگوں کے لیے۔

(iv) خادم رسول حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک جو چیز اپنے لیے پسند کرتا ہے وہی اپنے (مسلمان) بھائی کے لیے پسند نہ کرے۔

(ب) اربعین نووی کی ایک حدیث اور اس کی تشریح:

عن ابی محمد عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی الله عنهما، قال: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم "لا یؤمن احدکم حتی یکون هواه تبعاً لما جئت به"

سیدنا ابو محمد عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میں سے کوئی بھی اس وقت تک کامل مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ اس کی دلی خواہشات میری لائی ہوئی شریعت اور دین کے تابع نہ ہوں''۔ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

لغوی تشریح: (۱) لا یؤمن: کامل ایمان والا نہیں ہو سکتا۔

(۲) هواه: اس کی خواہشات نفس

(۳) لما جئت بہ: میں جو شریعت لے کر آیا ہوں۔

فوائد: قرآن کریم اور احادیث مبارکہ میں بیشتر مقامات پر بڑی وضاحت کے ساتھ مسلمانوں کو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت واتباع کا حکم دیا گیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع، اطاعت اور فرمانبرداری ہی میں اللہ تعالیٰ کی محبت اور اس کی اطاعت وفرمانبرداری ہے۔ ہدایت کو بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت سے ملزوم کیا گیا ہے۔ پیش نظر حدیث میں بھی تکمیل ایمان کی یہی بنیادی شرط بیان کی گئی ہے۔ ایک مومن کے صرف اعمال ہی نہیں بلکہ دل کی خواہش، آرزو اور تمنا بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات، ہدایات اور احکام کے تابع ہونی چاہیے وہ کسی صورت میں بھی ان سے سرمو انحراف نہ کرے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ اور حکم کو بلا چون و چرا خوش دلی سے تسلیم کرلے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں فرمایا: قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِي يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ ''اے محبوب! آپ فرما دیجیے کہ اگر تم اللہ تعالیٰ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو، اللہ تعالیٰ تم سے محبت کرے گا۔'' اس آیت مبارکہ سے معلوم ہوا کہ اطاعت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم، حب الٰہی کا ذریعہ ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جو دین پیش کیا وہ ایک مکمل ضابطہ حیات اور دستور زندگی ہے۔ انسانی زندگی کا کوئی شعبہ ایسا نہیں جس کے لیے اسلام نے زریں ہدایات نہ دی ہوں۔ مومن کامل وہی ہے جو کوئی بھی کام انجام دینے سے پہلے یہ سوچے کہ شریعت نے اس کے بارے میں کیا حکم دیا ہے۔ حکم آجانے اور مل جانے کے بعد وہ بلا چون و چرا اسے شریعت کی روشنی میں انجام دے۔ جب تک کوئی شخص اپنے عزائم واعمال اور اپنے جذبات و خواہشات کو ارشادات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے تابع نہیں کرتا، اس کا اسلام وایمان ناقص و نامکمل رہتا ہے۔

## ﴿حصہ دوم: عربی ادب﴾

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں؟

۱-هل اقرأ في كتابي، ۲-هذا لوح طارق، ۳-في الحديقة طاؤس، ۴-صديقي يدخل في غرفتي، ۵-الطفل يطلب الماء، ۶-ذالك ذئب اسود

(ب) درج ذیل الفاظ کے معانی لکھیں؟

جالوت، كرة، طفلة، صديق، سفرة، سبورة، اجاصة، ثور، ارنب

جواب: (الف) جملوں کا اردو میں ترجمہ:

(۱) کیا میں اپنی کتاب میں پڑھتا ہوں؟ (۲) یہ طارق کی تختی ہے۔ (۳) باغ میں مور ہے۔ (۴) میرا دوست میرے کمرے میں داخل ہوتا ہے۔ (۵) بچہ پانی طلب کرتا ہے۔ (۶) وہ کالا بھیڑیا ہے۔

(ب) الفاظ کے معانی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| حانوت | دکان | كرة | گیند |
| طفلة | لڑکی | صديق | دوست |
| سفرة | دسترخوان | سبورة | تختہ سیاہ |
| اجاصة | امرود | ثور | بیل |
| ارنب | خرگوش | | |

سوال نمبر3: (الف) درج ذیل جملوں کی عربی بنائیں؟

۱- تم کتنی کتابیں اٹھا سکتے ہو؟ ۲- میرے دوست کے تین چچا ہیں۔ ۳- جی نہیں بلکہ خالد کا ایک پیٹ ہے۔ ۴- یہ بوڑھے کی لاٹھی ہے؟ ۵- تمہاری مرغی انڈا دیتی ہے؟ ۶- میرے کمرے سے باہر نکلو۔

(ب) دس تک عربی میں گنتی لکھیں:

جواب: (الف) جملوں کی عربی:

(۱) كم كتبا تحمل؟ (۲) لصديقي ثلاثة اعمام، (۳) لا، بل لخالد بطن واحد، (۴) هل هذه عصا لضعيف؟ (۵) هل دجاجتك تبيض؟ (۶) اخرج من غرفتي .

(ب) دس تک عربی میں گنتی:

واحد، اثنان، ثلاث، اربع، خمس، ست، سبع، ثمان، تسع، عشر .

سوال نمبر4: (الف) درج ذیل سوالات کے عربی میں جوابات لکھیں؟

۱- ألك انفان؟ ۲- كم عما لصديقك؟ ۳- هل الذباب يلسع فى راسك؟ ۴- هل تستطيع حمل كرامة؟، ۵- كيف حالك يا اختي؟

(ب) پانچ رنگوں کے عربی میں نام لکھیں؟

جواب: (الف) سوالات کے عربی میں جواب:

(۱) لا، بل انف واحد، (۲) لصديقي ثلاثة اعمام، (۳) لا، هو يلسع فى رأيتي، (۴) نعم، انا استطيع حمل كراسة، (۵) انا بخير و عافية يا اختي .

(ب) پانچ رنگوں کے عربی میں نام:

(۱) ابيض، (۲) اسود، (۳) اخضر، (۴) احمر، (۵) اغبر .

# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1439ھ/2018ء

### تیسرا پرچہ: عقائد وفقہ

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: 100

نوٹ: دونوں حصوں میں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل: عقائد﴾

سوال نمبر 1: (الف) اللہ تعالیٰ قدیم ہے، بصیر ہے، علیم ہے، خالق ہے، متکلم ہے، عقائد کی وضاحت کریں؟ 15=3x5

(ب) ملائکہ کیسی مخلوق ہے؟ مقرب ملائکہ کون سے ہیں اور ان کے فرائض کیا ہیں؟ 10=5+5

سوال نمبر 2: (الف) قیامت کیا ہے؟ نیز علامات قیامت میں سے کوئی دس تحریر کریں؟ 15=10+5

(ب) یاجوج ماجوج کون ہیں؟ ان کے ظہور کے بعد کے حالات تحریر کریں؟ 10

سوال نمبر 3: (الف) شفاعت کے باب میں عقیدہ شفاعت کا خلاصہ لکھیں، نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کی اقسام تحریر کریں؟ 15=5+10

(ب) گناہ کسے کہتے ہیں؟ نیز گناہ کی اقسام تحریر کریں؟ 10=6+4

### ﴿حصہ دوم: فقہ﴾

سوال نمبر 4: (الف) آیہ وضو کا ترجمہ کریں اور وضو کے فضائل میں کوئی دو حدیثیں لکھیں؟ 15=5+5+5

(ب) وضو کرنے کا مسنون طریقہ وضاحت کے ساتھ لکھیں؟ 10

سوال نمبر 5: (الف) حیض ونفاس کی تعریف اور ان کی حکمتیں لکھیں؟ نیز حیض ونفاس کے شرعی احکام تحریر کریں؟ 15=3x5

(ب) گائے، غلاظت میں منہ مارنے والی مرغی، ہاتھی، مچھلی اور چیل کے جھوٹے کا حکم تحریر کریں؟ 10=2x5

سوال نمبر 6: (الف) پانچ نمازوں کے اوقات لکھیں نیز اوقات مکروہہ کی وضاحت کریں؟ 15=5+10

(ب) ایسی دس چیزیں تحریر کریں جن کے کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟ 10

# درجہ عامہ (سال اول) برائے طالبات بابت 2018

## تیسرا پرچہ: عقائد وفقہ

دو سوال حل کریں۔

## ﴿حصہ اوّل: عقائد﴾

سوال نمبر 1: (الف) اللہ تعالیٰ قدیم ہے، بصیر ہے، علیم ہے، خالق ہے، متکلم ہے، عقائد کی وضاحت کریں؟

**جواب: وہ قدیم ہے:**

اللہ ایک ہے، کوئی اس کا شریک نہیں ہے، نہ ذات میں نہ صفات میں، نہ افعال میں نہ احکام میں اور نہ اسماء میں۔ وہی معبود برحق اور اس کا مستحق ہے کہ اس کی عبادت وبندگی کی جائے، قدیم وازلی اور ابدی ہے یعنی ہمیشہ سے ہے ہمیشہ رہے گا۔ جس طرح اس کی ذات قدیم، ازلی اور ابدی ہے، صفات بھی قدیم، ازلی اور ابدی ہیں۔ ذات وصفات کے سوا ساری چیزیں حادث ہیں یعنی پہلے نہ تھیں بعد میں موجود ہوئیں۔ جو عالم میں سے کسی شے کو قدیم مانے یا اس کے حادث ونو پید ہونے میں شک کرے وہ کافر ہے۔

**وہ بصیر ہے:**

وہ بصیر ہے یعنی ہر چیز کو دیکھتا ہے خواہ کوئی چیز اندھیرے میں ہو یا اجالے میں، دور ہو یا نزدیک، بڑی ہو یا چھوٹی اس سے چھپی ہوئی نہیں ہے۔ ہر باریک سے باریک کو کہ خوردبین سے محسوس نہ ہو، وہ بھی دیکھتا ہے۔

**وہ علیم ہے:**

وہ علیم ہے یعنی ہر چیز کی اسے خبر ہے، جو کچھ ہو رہا ہے یا ہو چکا ہے یا آئندہ ہونے والا ہے، سب اس کے علم میں ہے۔ ہماری گفتگو، ہماری نیتیں، ہمارے ارادے جو ہمارے سینوں میں پوشیدہ ہیں، سب اسے معلوم ہیں۔ ایک ذرہ بھی اس سے مخفی و پوشیدہ نہیں۔ سب کو ازل میں جانتا تھا، اب جانتا ہے اور برابر تا قیامت جانے گا۔ اشیاء بدلتی ہیں، اس کا علم نہیں بدلتا۔

**وہ خالق ہے:**

وہی آسمان، زمین، چاند، سورج، ستارے، آدمی، جانور، پہاڑ، دریا، سمندر، غرض تمام حیوانات،

نباتات اور جمادات، ساری کائنات، تمام جہان کا پیدا کرنے والا وہی اکیلا ہے۔ ہمیں اور جو کچھ ہم کرتے ہیں، اسی نے پیدا کیا ہے۔ ہر چھوٹی اور بڑی چیز اسی کی مخلوق ہے اسی کی پیدا کی ہوئی ہے۔ جس چیز کو اللہ پیدا کرنا چاہتا ہے، کن فرما کر پیدا کر دیتا ہے۔

وہ متکلم ہے:

وہ متکلم ہے یعنی کلام بھی کرتا ہے، مگر اس کا کلام آواز سے پاک ہے۔ جس طرح اس کا کلام کرنا زبان سے نہیں، اسی طرح اس کا دیکھنا، سننا، آنکھ اور کان سے نہیں۔ تمام صحیفے، تمام آسمانی کتابیں اور قرآن کریم یہ سب اللہ تعالیٰ کا کلام ہے۔ ہمارا پڑھنا، لکھنا حادث و نو پیدا آواز ہے، مگر اس کا نہیں۔

(ب) ملائکہ کیسی مخلوق ہے؟ مقرب ملائکہ کون سے ہیں اور ان کے فرائض کیا ہیں؟

جواب: ملائکہ اجسام نوری ہیں یعنی وہ نور سے پیدا کیے گئے ہیں، نہ مرد ہیں نہ عورت۔ فرشتے اللہ تعالیٰ کے ایمان دار، عبادت گزار، اطاعت شعار اور پورے پورے مطیع و فرمانبردار، بڑی عزت و کرامت والے بندے ہیں۔ معصوم ہیں، خدا تعالیٰ کی نافرمانی اور گناہ نہیں کرتے، وہی کرتے ہیں جو اللہ حکم فرماتا ہے۔

مقرب ملائکہ:

مقرب فرشتے چار ہیں، چار فرشتے بڑی عظمت والے اور بہت مشہور ہیں۔ یہ سب فرشتوں پر فضیلت رکھتے ہیں:

حضرت جبرئیل (علیہ السلام) کے ذمے پیغمبروں کی خدمت میں وحی لانا ہے۔
حضرت میکائیل (علیہ السلام) پانی برسانے اور روزی پہنچانے پر مقرر ہیں۔
حضرت اسرافیل (علیہ السلام) قرب قیامت میں صور پھونکیں گے۔
حضرت عزرائیل (علیہ السلام) جنہیں روح قبض کرنے یعنی لوگوں کی جان نکالنے کی خدمت سپرد کی گئی ہے۔

سوال نمبر 2: (الف) قیامت کیا ہے؟ نیز علامات قیامت میں سے کوئی دس تحریر کریں؟

جواب: عقیدہ قیامت:

جس طرح دنیا میں ہر پیدا ہونے والی چیز ایک میعاد پر فنا ہوتی ہے اور مٹتی رہتی ہے یونہی ساری کائنات کی بھی ایک عمر و میعاد اللہ تعالیٰ کے علم میں مقرر ہے۔ اس کے پورا ہونے کے بعد ایک دن ایسا آئے گا کہ ساری کائنات، زمین و آسمان، تمام انسان و جنات، تمام حیوانات، نباتات، جمادات سب فنا ہو جائیں گے۔ اس کو علامات قیامت کہا جاتا ہے، اسی کا نام قیامت ہے۔

دس علاماتِ قیامت:

1- تین خسف ہوں گے کہ آدمی زمین میں دھنس جائیں گے۔ایک مشرق میں، دوسرا مغرب میں اور تیسرا جزیرہ عرب میں۔

2- علمائے حقانی اٹھالیے جائیں گے،ان کی جگہ لوگ جاہلوں کو اپنا امام و پیشرو بنائیں گے۔

3- شراب خوری، حرام کاری، بے حیائی اور زنا کاری کی زیادتی ہوگی۔

4- علاوہ اس بڑے دجال کے تیس دجال اور ہوں گے کہ وہ سب نبوت کا دعویٰ کریں گے حالانکہ نبوت ختم ہوچکی ہے۔ان میں سے بعض گزر چکے ہیں اور جو باقی ہیں وہ ضرور ہوں گے۔

5- مساجد کی بے حرمتی ہوگی اور ان میں آوازیں بلند ہوں گی۔

6- مال کی کثرت ہوگی، زمین اپنے دفینے اور خزانے اُگل دے گی۔

7- دین پر قائم رہنا اتنا مشکل ہوگا جیسے مٹھی میں انگار۔

8- وقت میں برکت نہ ہوگی یعنی بہت جلد وقت گزرے گا۔

9- مرد کم ہوں گے اور عورتیں زیادہ یہاں تک کہ ایک مرد کی سرپرستی میں پچاس عورتیں ہوں گی۔

10- گانے بجانے کی کثرت ہوگی اور شرم وحیاء جاتی رہے گی۔

(ب) یاجوج ماجوج کون ہیں؟ ان کے ظہور کے بعد کے حالات تحریر کریں؟

جواب: دجال لعین کے قتل کے بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو حکم ہوگا کہ وہ مسلمانوں کو کوہِ طور پر لے جائیں' اس لیے کہ کچھ ایسے لوگ ظاہر کیے جائیں گے جن سے لڑنے کی کسی میں طاقت نہ ہوگی۔ چنانچہ مسلمانوں کے کوہِ طور پر جانے کے بعد یاجوج ماجوج ظاہر کیے جائیں گے، یہ اس قدر کثیر ہوں گے کہ پہلی جماعت بحیرہ طبریہ پر جس کا طول دس میل ہوگا، جب گزرے گی تو اس کا پانی پی کر اس طرح خشک کردے گی کہ دوسری جماعت جب آئے گی تو کہے گی کہ یہاں پانی کبھی تھا ہی نہیں۔ حضرت عیسیٰ (علیہ السلام) اللہ تعالیٰ سے دعا کریں گے۔اس وجہ سے یاجوج ماجوج کی گردنوں میں ایک قسم کا کیڑا پیدا کردے گا کہ ایک رات میں سب ہلاک ہوجائیں گے۔یاجوج ماجوج کی ہلاکت کے بعد بارش ہوگی، جس سے زمین ہموار ہوجائے گی۔اب زمین کو حکم ہوگا کہ اپنے پھلوں کو اُگا اور آسمان کو حکم ہوگا کہ اپنی برکتیں انڈیل دے، پھر تو یہ عالم ہوگا کہ ایک انار سے ایک جماعت کا پیٹ بھر جائے گا' وہ اتنے بڑے بڑے ہوں گے کہ اس کے چھلکے کے سائے میں ایک جماعت آجائے گی۔ دودھ میں تو یہ برکت ہوگی کہ ایک اونٹنی کا دودھ آدمیوں کے کئی گروہوں کو کافی ہوگا۔ایک گائے کا دودھ قبیلے بھر کو اور ایک بکری کا دودھ خاندان بھر کو کفایت کرے گا۔

سوال نمبر 3: (الف) شفاعت کے باب میں عقیدہ شفاعت کا خلاصہ لکھیں؟ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم

کی شفاعت کی اقسام تحریر کریں؟

## جواب: شفاعت کے باب میں عقیدہ کا خلاصہ:

اللہ تعالیٰ خالق و مالک و شہنشاہ حقیقی ہے، اس کو نہ کسی قسم کا لالچ ہے، نہ ڈر۔ وہ نہ کسی کے دباؤ میں ہے اور نہ اس پر کسی کی دھونس یا زور چلتا ہے۔ اسی نے اپنی قدرتِ کاملہ اور حکمت بالغہ سے اپنے بندوں میں سے اپنے محبوبوں کو چن لیا اور اپنے تمام محبوبوں کا سردار، مدنی تاجدار، احمد مختار صلی اللہ علیہ وسلم کو بنایا۔ وہ با کمال و بے نیازی ہے اپنے کرم سے اپنے محبوبان کرام کی ناز برداری فرماتا ہے۔ ہمیشہ یاد رکھیں کہ شفاعت کے معنٰی ہیں: کسی شخص کو اپنے بڑے کے حضور میں اپنے چھوٹے کے لیے سفارش کرنا۔ اسی عقیدہ کو شفاعت کہا جاتا ہے۔

(ب) گناہ کسے کہتے ہیں؟ نیز گناہ کی اقسام تحریر کریں؟

جواب: خدا اور رسول کے احکام کی خلاف ورزی یعنی احکام شریعت پر عمل نہ کرنا گناہ اور معصیت ہے۔ یہ نافرمانی جس قدر ناخداترسی، ڈھٹائی اور جسارت کی کیفیت اپنے اندر لیے ہوئے ہوگی اسی قدر گناہ بھی شدید ہوگا۔ اسی لحاظ سے گناہ کی دو قسمیں ہیں:

### ایک گناہِ صغیرہ:

یہ وہ گناہ ہے جس کے کرنے والے کے لیے کوئی وعید نہیں آئی یعنی اسے کوئی وعدہ عذاب نہیں دیا گیا اور کوئی خاص سزا اس کے لیے شریعت میں نہیں رکھی گئی۔ آدمی کوئی نیکی، عبادت، صدقہ اور ماں باپ کی فرمانبرداری وغیرہ کرتا ہے، تو اس کی برکت سے یہ گناہ زائل ہو جاتا ہے۔

### دوسرا گناہِ کبیرہ:

یہ وہ گناہ ہے، جس کے لیے شریعت میں کوئی حد مقرر فرمائی یا جس پر وعید آئی یا وعدہ عذاب دیا گیا۔ یہ وہی گناہ ہیں جن کی ممانعت صراحت اور تاکید کے ساتھ آچکی ہے جیسے زنا کاری، شراب نوشی اور چوری وغیرہ۔

## حصہ دوم: فقہ

سوال نمبر 4: (الف) آیۂ وضو کا ترجمہ کریں اور وضو کے فضائل میں کوئی دو حدیثیں لکھیں؟

جواب: (الف) اے ایمان والو! جب تم نماز پڑھنے کا ارادہ کرو تو اپنے منہ اور کہنیوں تک ہاتھوں کو دھوؤ اور سروں کا مسح کرو اور ٹخنوں تک پاؤں دھوؤ۔

### وضو کے فضائل میں دو حدیثیں:

i- قیامت کے دن میری امت اس حالت میں بلائی جائے گی کہ ان کے منہ اور ہاتھ آثار وضو سے

چمکتے ہوں گے، تو جس سے ہو سکے چمک زیادہ کرے۔

ii- جو شخص ایک ایک بار وضو کرے تو یہ ضروری ہے، جو دو دو بار کرے اس کو دو گنا ثواب ملے گا، اور جو تین تین بار دھوئے تو یہ میرا اور اگلے نبیوں کا وضو ہے۔

(ب) وضو کرنے کا مسنون طریقہ وضاحت کے ساتھ لکھیں؟

جواب: نیت کر کے وضو کیا جائے، قبلہ رو اونچی جگہ بیٹھیں۔ وضو کا پانی پاک جگہ گرائیں۔ وضو کرنے سے پہلے بِسْمِ اللهِ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى دِيْنِ الْاِسْلَامِ پڑھ لیں۔ پھر دونوں ہاتھ پہنچوں تک تین بار دھوئیں اور اس کا خیال رکھیں کہ انگلیوں کی گھائیاں اور کروٹیں پانی بہنے سے نہ رہ جائیں ورنہ وضو نہ ہوگا۔ پھر تین مرتبہ مسواک کریں۔ تین بار اس طرح کلی کریں کہ منہ کی تمام جڑوں اور دانتوں میں غرغرہ کریں۔ کلی یا غرغرہ دائیں ہاتھ سے پانی لے کر کریں۔ پھر بائیں ہاتھ کی چھنگلی ناک میں ڈال کر ناک صاف کریں۔ تین چلو سے تین بار ناک میں پانی چڑھائیں کہ جہاں تک نرم گوشت ہے ہر بار اس پر پانی بہائے۔ روزہ نہ ہو تو ناک کی جڑ تک پانی پہنچائیں۔ یہ کام بائیں ہاتھ سے کریں۔ پھر منہ دھونے کے لیے دونوں ہاتھوں سے ماتھے کے سرے پر ایسا پھیلا کر پانی ڈالیں کہ اوپر کا کچھ حصہ بھی دھل جائے۔ پہلے دائیں پھر بائیں دونوں ہاتھ کہنیوں سمیت اس طرح دھوئیں کہ پانی کی دھار ناخنوں سے کہنیوں تک برابر پڑتی چلی جائے۔ پورے سر کا مسح ایک ہی پانی سے کرے، پھر دونوں پاؤں کو اچھی طرح دھوئیں کہ ہر حصہ پر اچھی طرح پانی بہہ جائے۔

سوال نمبر 5: (الف) حیض ونفاس کی تعریف اور ان کی حکمتیں لکھیں نیز حیض ونفاس کے شرعی احکام تحریر کریں؟

جواب: **حیض کی تعریف:**

بالغہ عورت کے آگے کے مقام سے جو خون ہر ماہ عادی طور پر نکلتا ہے، وہ بیماری یا بچہ پیدا ہونے کے سبب سے نہ ہو اسے حیض کہتے ہیں۔

**نفاس کی تعریف:**

بچہ کی پیدائش کے بعد جو خون عورت کو آگے والے مقام سے آئے اُسے نفاس کہتے ہیں۔

**ان کی حکمتیں:**

بالغہ عورت کے بدن میں قدرتی، ضرورت سے کچھ زیادہ خون پیدا ہوتا ہے کہ حمل کی حالت میں وہ خون بچے کی غذا میں کام آئے اور بچہ کے دودھ پینے کے زمانہ میں وہی خون دودھ بن جائے۔ ایسا نہ ہو تو حمل اور دودھ پلانے کے زمانے میں عورت کی جان پر بن جائے۔ یہی وجہ ہے کہ حمل اور دودھ پلانے کے

ابتدائی دنوں میں خون نہیں آتا۔ جس زمانے میں نہ حمل ہو نہ دودھ پلانا، وہ خون اگر بدن سے نہ نکلے تو قسم قسم کی بیماریاں لگ جائیں۔

## حیض ونفاس کے شرعی احکام:

حیض ونفاس والی عورت کو قرآن مجید پڑھنا، دیکھ کر ہو یا زبانی یا اس کو چھونا اگرچہ اس کی جلد یا چولی یا حاشیہ کو ہاتھ لگے یا انگلی کی نوک یا بدن کا کوئی حصہ لگے یا اگرچہ کرتے کے دامن یا دوپٹہ کے آنچل یا کسی ایسے کپڑے سے چھوئے جس کو پہنے اوڑھے ہوئے ہو تو یہ سب حرام ہیں۔ ہاں جزدان میں قرآن مجید ہو تو اس جزدان کے چھونے میں حرج نہیں۔ کاغذ کے پرچے پر کوئی سورت یا آیت لکھی ہو، تو اس کا چھونا بھی حرام ہے، قرآن کے ساتھ قرآن کا ترجمہ فارسی یا اردو یا کسی اور زبان میں ہو اس کے بھی چھونے اور پڑھنے میں قرآن مجید کا سا حکم ہے۔ معلّمہ (قرآن پڑھانے والی) کو حیض ونفاس کی حالت میں ایک ایک کلمہ سانس توڑ توڑ کر پڑھانا چاہیے اور ہجے کرانے میں کوئی حرج نہیں۔ نماز کے وقت میں وضو کر کے اتنی دیر تک ذکر الٰہی، درود شریف، استغفار اور دوسرے وظائف مثلاً شجرہ وغیرہ دعائیں پڑھ لیا کرے جتنی دیر نماز پڑھتی تھی تاکہ عادت برقرار رہے۔ ایسی عورت کو اذان کا جواب دینا جائز ہے، اس حالت میں نماز پڑھنا اور روزہ رکھنا حرام ہے۔ ہاں روزے کی قضا ہے اور نماز معاف ہے۔

(ب) گائے، غلاظت میں منہ مارنے والی مرغی، ہاتھی، مچھلی اور چیل کے جھوٹے کا حکم تحریر کریں؟

جواب: گائے اگر غلاظت میں منہ مارتی ہو، تو اس کا جھوٹا مکروہ اور حرام ہے ورنہ نہیں۔ اسی طرح مرغی، ہاتھی، مچھلی اور چیل بھی اگر غلاظت میں پھرتی ہو انہیں غلاظت یعنی گندگی پسند ہو تو ان کا جھوٹا بھی حرام ہے۔ وہ گائے، مرغی، ہاتھی اور چیل جو صرف گھر میں رہتی ہو پاک ہے۔ جن جانوروں کا گوشت حلال ہے، یعنی جن کا ہم گوشت کھاتے ہیں ان کا جھوٹا بھی پاک ہے۔ اسی طرح ہاتھی کی سونڈھ کی رطوبت اور دوسرے درندے چوپایوں کا لعاب یعنی وہ جانور جن میں بہتا ہوا خون ہوتا ہے، یہ سب حرام ہیں۔

سوال نمبر 6: (الف) پانچ نمازوں کے اوقات لکھیں؟ نیز اوقات مکروہہ کی وضاحت کریں۔

جواب: فجر کا وقت صبح صادق سے سورج کی کرن چمکنے تک ہے، ہمارے ان علاقوں میں یہ وقت کم از کم ایک گھنٹہ اٹھارہ منٹ اور زیادہ سے زیادہ ایک گھنٹہ پینتیس منٹ ہے، نہ اس سے کم ہوگا اور نہ زیادہ۔

ظہر کا وقت سورج ڈھلنے سے اس وقت تک ہے کہ ہر چیز کا سایہ علاوہ اصلی سایہ کے دوچند ہو جائے، عصر کا وقت بعد ختم ہونے وقت ظہر کے یعنی سوا سایہ اصلی کے دو مثل سایہ ہونے سے سورج ڈوبنے تک ہے۔ ہمارے علاقوں میں یہ وقت کم از کم ایک گھنٹہ 35 منٹ ہے، اور زیادہ سے زیادہ دو گھنٹے 4 منٹ ہے۔

مغرب کا وقت سورج کی ٹکیا ڈوب جانے پر شروع ہو جاتا ہے، "اور شفق ڈوب جانے تک باقی رہتا ہے۔ شفق اس سفیدی کا نام ہے، جو مغرب کی جانب جنوب شمال میں صبح صادق کی طرح پھیلتی رہتی ہے، اور یہ وقت ان شہروں میں کم از کم ایک گھنٹہ اٹھارہ منٹ اور زیادہ سے زیادہ ایک گھنٹہ پینتیس منٹ ہوتا ہے۔ ہر روز صبح اور مغرب دونوں کے وقت برابر ہوتے ہیں۔

عشاء کا وقت، مغرب کا وقت ختم ہوتے ہی یعنی شفق کے ڈوبتے ہی عشاء کا وقت شروع ہو جاتا ہے، اور صبح صادق تک باقی رہتا ہے۔

## اوقات مکروہہ:

مغرب کی نماز شروع وقت میں پڑھ لینی چاہیے اور اگر دو رکعت کی مقدار دیر لگائی تو مکروہ تنزیہی ہے اور اگر اتنی دیر لگائی کہ ستارے گتھ گئے، تو مکروہ تحریمی۔ ہاں اگر کسی بیماری یا سفر یا کسی مجبوری کے باعث دیر ہوگئی ہو تو اور بات ہے۔

جس بات سے دل بٹے اسے دفع کر سکتا ہے، اسے دور کیے بغیر ہر نماز مکروہ ہے مثلاً پاخانہ، پیشاب یا ریاح کا زور ہے، ہاں اگر وقت جاتا دیکھے تو نماز پڑھ لے مگر پھیر لے۔

نماز فجر و نماز عصر کے بعد قضا نماز پڑھنا جائز ہے، فرض کا وقت تنگ ہو تو ہر نماز یہاں تک کہ فجر اور ظہر کی سنتیں پڑھنا بھی مکروہ ہے۔

(ب) ایسی دس چیزیں تحریر کریں جن کے کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟

## نواقض صلوٰۃ:

جواب: 1: کسی بھی قسم کی بات چیت کرنا اگر چہ بھول سے ہو یا کسی کے مجبور کر دینے سے ہو اگر چہ ایک آدھ بات ہی کیوں نہ ہو، نماز فاسد کر دیتا ہے۔

2: آہ، اوہ، اف، تف یہ الفاظ درد یا مصیبت کی وجہ سے نکلے یا آواز سے روئی، اس طرح نماز ٹوٹ گئی۔

3: دانتوں سے خون نکلا اور نگل گئی۔ اگر حلق میں خون کا مزا محسوس ہوا تو نماز فاسد ہو گئی۔

4: عورت نماز پڑھ رہی تھی، بچے نے اس کی چھاتی چوسی اگر دودھ نکل آیا تو نماز جاتی رہی۔

5: عورت نماز میں تھی۔ مرد نے بوسہ لیا یا شہوت کے ساتھ اس کے بدن کو ہاتھ لگایا، تو نماز جاتی رہی۔ مرد نماز میں تھا، تو عورت نے ایسا کیا تو نماز فاسد نہ ہوئی۔

6: ایک رکن میں تین بار کھجانے سے نماز جاتی رہتی ہے یعنی یوں کہ کھجا کر ہاتھ ہٹا لیا۔ پھر کھجایا، پھر کھجایا پھر ہاتھ اٹھایا اگر ایک بار ہاتھ رکھ کر چند بار حرکت دی تو ایک مرتبہ کھجانا کہا جائے گا۔

مسئلہ نمبر 7: پے در پے تین بال اکھاڑے یا تین جوئیں ماریں یا ایک ہی جوں کو تین بار مارا تو نماز جاتی رہی۔

8: تکبیر میں اَللّٰہُ کو آللّٰہُ یا اَکْبَرُ کو اَکْبَارُ کہا تو نماز فاسد ہوگئی' اور تحریم میں ایسا ہو' تو نماز ہی شروع نہ ہوئی۔

9- دانتوں کے اندر کوئی کھانے کی چیز رہ گئی تھی اس کو نگل گئی، اگر چنے سے کم ہے نماز فاسد نہ ہوگی۔ اگر چنے کے برابر ہے، تو نماز فاسد ہوگئی۔

10: نماز کے اندر کھانا پینا نماز کو فاسد کر دیتا ہے، خواہ جان بوجھ کر ہو یا بھول کر، زیادہ ہو یا کم یہاں تک کہ اگر تل بھی بغیر چبائے نگل گئی تو نماز فاسد ہوگئی۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1439ھ/2018ء

## چوتھا پرچہ: صرف

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: 100

نوٹ: کوئی سے چار سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: (الف) مندرجہ ذیل اصطلاحات کی تعریف اور مثال تحریر کریں؟ ۵×۳=۱۵

فعل معروف، فعل مجہول، فعل لازم، فعل متعدی، فعل ماضی

(ب) حروف اصلیہ اور زائدہ کی پہچان کا طریقہ لکھیں؟ ۱۰

سوال نمبر 2: (الف) عربی میں فعل ماضی اور فعل مضارع کے کتنے اور کونسے صیغے ہوتے ہیں؟ ۱۵

(ب) ماضی مجہول بنانے کا قاعدہ لکھیں؟ ۱۰

سوال نمبر 3: (الف) اَلسَّمْعُ مصدر سے باب فَعِلَ يَفْعَلُ کی مکمل صرف صغیر تحریر کریں؟ ۱۵

(ب) مضارع مجہول بنانے کا قاعدہ تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: مندرجہ ذیل میں سے پانچ کے بارے میں بتائیں کہ کونسے صیغے ہیں؟ ۵×۵=۲۵

لَنْ يَّسْمَعَا، لَمْ يَضْرِبُوْا، لَا تَنْصُرُوْا، اُكْرِمِيْ، مَحْسُوْبَانِ، فَاتِحَاتٌ

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے پانچ کی عربی بنائیں؟ ۵×۵=۲۵

۱- ہم لکھتے ہیں۔ ۲- وہ سب عورتیں سنیں گی۔ ۳- تو ایک عورت نے نہیں سنا۔ ۴- میں ضرور ضرور لکھوں گا۔ ۵- تو ایک مرد رُک۔ ۶- تم دو عورتیں جانتی ہو۔

☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّلی) برائے طالبات بابت 2018ء

## چوتھا پرچہ: صرف

سوال نمبر 1: (الف) مندرجہ ذیل اصطلاحات کی تعریف اور مثال تحریر کریں؟
فعل معروف، فعل مجہول، فعل لازم، فعل متعدی، فعل ماضی

جواب: **فعل معروف:**

اس فعل کو کہتے ہیں جس کا فاعل معلوم ہو یعنی الفعل معروف فاعلہ جیسے: شَرُفَ زَیْدٌ۔

**فعل مجہول:**

اس فعل کو کہتے ہیں جس کا فاعل معلوم نہ ہو جیسے ضُرِبَ زَیْدٌ۔

**فعل لازم:**

اگر فعل کا مفہوم فقط فاعل پر پورا ہو جائے تو اسے فعل لازم کہتے ہیں جیسے: قَعَدَ زَیْدٌ، قَامَ زَیْدٌ۔

**فعل متعدی:**

اگر فعل کا مفہوم فاعل کے علاوہ کسی دوسرے لفظ پر بھی موقوف ہو تو اسے فعل متعدی کہتے ہیں جیسے: ضَرَبَ زَیْدٌ عُمَرًوا۔ یہاں مفعول کی بھی حاجت ہے۔

**فعل ماضی:**

وہ فعل جو گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے جیسے: ضَرَبَ۔

(ب) حروف اصلیہ اور زائدہ کی پہچان کا طریقہ لکھیں؟

جواب: حرف اصلی اور زائدہ میں فرق کرنے اور کلمات کا وزن معلوم کرنے کے لیے صرفیوں نے فا، عین اور لام کلمہ کو میزان اور معیار قرار دیا ہے یعنی کسی کلمہ کا وزن کرتے ہوئے جو حروف فا، عین اور لام کے مقابلے میں آئیں وہ اصلی ہیں اور جو ان کے مقابلے میں نہ آئیں وہ زائد ہیں جیسے نَصَرَ بروزن فَعَلَ، میں ن، ص، ر، ف، ع، ل کے مقابلہ میں ہیں تو معلوم ہوا کہ نَصَرَ کے تمام حروف اصلی ہیں اور نَاصِرٌ بروزن فَاعِلٌ میں الف زائد ہے، کیونکہ یہ ف، ع، لام میں سے کسی کے مقابلے میں نہیں ہے۔

سوال نمبر 2: (الف) عربی میں فعل ماضی اور فعل مضارع کے کتنے اور کونسے صیغے ہوتے ہیں؟

جواب: عربی میں فعل ماضی اور فعل مضارع کے چودہ چودہ صیغے آتے ہیں:

## فعل ماضی کے صیغے:

فَعَلَ، فَعَلَا، فَعَلُوْا، فَعَلَتْ، فَعَلَتَا، فَعَلْنَ، فَعَلْتَ، فَعَلْتُمَا، فَعَلْتُمْ، فَعَلْتِ، فَعَلْتُمَا، فَعَلْتُنَّ، فَعَلْتُ، فَعَلْنَا

## فعل مضارع کے صیغے:

يَفْعَلُ، يَفْعَلَانِ، يَفْعَلُوْنَ، تَفْعَلُ، تَفْعَلَانِ، يَفْعَلْنَ، تَفْعَلُ، تَفْعَلَانِ، تَفْعَلُوْنَ، تَفْعَلِيْنَ، تَفْعَلَانِ، تَفْعَلْنَ، اَفْعَلُ، نَفْعَلُ

(ب) ماضی مجہول بنانے کا قاعدہ لکھیں؟

جواب: فعل ماضی ثلاثی مجرد معروف سے مجہول بنانا مقصود ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ فعل کے فاء کلمہ کو ضمہ، عین کلمہ کو کسرہ اور لام کلمہ کو فتح دیں گے مثلاً ضَرَبَ سے ضُرِبَ۔ اگر غیر ثلاثی فعل ماضی معروف سے مجہول بنانا مقصود ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دیا جائے، اس کے ماقبل کو کسرہ دیا جائے اور اس سے پہلے جتنے بھی متحرک حروف ہوں ان کو ضمہ دیا جائے مثلاً اِسْتَخْرَجَ سے اُسْتُخْرِجَ بن گیا۔

سوال نمبر 3: (الف) اَلسَّمْعُ مصدر سے باب فَعِلَ يَفْعَلُ کی مکمل صرف صغیر تحریر کریں؟

جواب: صرف صغیر ثلاثی مجرد صحیح از باب سَمِعَ يَسْمَعُ بروزن فَعِلَ يَفْعَلُ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَمِعَ | يَسْمَعُ | سَمْعًا | فَهُوَ سَامِعٌ | وَسُمِعَ | يُسْمَعُ |
| | سَمْعًا | فَذَاكَ | مَسْمُوْعٌ | لَمْ يَسْمَعْ | لَمْ يُسْمَعْ |
| لَا يَسْمَعُ | لَا يُسْمَعُ | لَنْ يَسْمَعَ | لَنْ يُسْمَعَ | الامر منه | اِسْمَعْ |
| لِتَسْمَعْ | لِيَسْمَعْ | لِيُسْمَعْ | والنهي عنه | لَا تَسْمَعْ | لَا تُسْمَعْ |
| لَا يَسْمَعْ | لَا يُسْمَعْ | الظرف منه | مَسْمَعٌ | مَسْمَعَان | مَسَامِعُ |
| والالة منه | مِسْمَعٌ | مِسْمَعَان | مَسَامِعُ | وَمُسَيْمِعٌ | |
| وَمُسَيْمِعٌ | مِسْمَعَةٌ | مِسْمَعَتَان | مَسَامِعُ | وَمُسَيْمِعَةٌ | مِسْمَاعٌ |
| مِسْمَاعَان | مَسَامِيْعُ | وَمُسَيْمِيْعٌ | وَمُسَيْمِيْعَةٌ | اسم التفضيل | للمذكر منه |
| اَسْمَعُ | اَسْمَعَان | اَسْمَعُوْنَ | اَسَامِعُ | وَاُسَيْمِعٌ | والمؤنث منه |
| سُمْعٰى | سُمْعَيَان | سُمْعَيَاتٌ | سُمَعٌ | وَسُمَيْعٰى | والفعل التعجب منه |
| | مَا اَسْمَعَهٗ | وَاَسْمِعْ بِهٖ | وَسَمُعَ | وَسَمُعَتْ | |

(ب) مضارع مجہول بنانے کا قاعدہ تحریر کریں؟

جواب: فعل مجہول بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ فعل مضارع کی علامات کو ضمہ دیا جائے، لام کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑ دیا جائے اور لام کلمہ کے ماقبل کو فتحہ دیا جائے مثلاً: یَضْرِبُ سے یُضْرَبُ، یَسْتَخْرِجُ سے یُسْتَخْرَجُ۔

سوال نمبر 4: مندرجہ ذیل میں سے پانچ کے بارے میں بتائیں کہ کونسے صیغے ہیں؟

لَنْ یَّسْمَعَا، لَمْ یَضْرِبُوْا، لَا تَنْصُرُوْا، اُکْرُمِیْ، مَحْسُوْبَانِ، فَاتِحَاتٌ

جواب: لَنْ یُّسْمَعَا: صیغہ تثنیہ مذکر غائب بحث نفی تاکید بلن ناصبہ مجہول ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعِلَ یَفْعَلُ۔

لَمْ یَضْرِبُوْا: صیغہ جمع مذکر غائب بحث فعل جحد بلم معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعِلُ۔

لَا تَنْصُرُوْا: صیغہ جمع مذکر نہی حاضر معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعُلُ۔

اُکْرُمِیْ: صیغہ واحد مؤنث حاضر بحث فعل حاضر معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعُلَ یَفْعُلُ۔

مَحْسُوْبَانِ: صیغہ تثنیہ مذکر اسم مفعول ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعِلَ یَفْعِلُ۔

فَاتِحَاتٌ: صیغہ جمع مؤنث سالم اسم فاعل ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعَلُ۔

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے پانچ کی عربی بنائیں؟

۱- ہم لکھتے ہیں۔ ۲- وہ سب عورتیں سنیں گی۔ ۳- تو ایک عورت نے نہیں سنا۔ ۴- میں ضرور ضرور لکھوں گا۔ ۵- تو ایک مرد رک۔ ۶- تم دو عورتیں جانتی ہو۔

جواب: (۱) ہم لکھتے ہیں: نَکْتُبُ

(۲) وہ سب عورتیں سنیں گی: یَسْمَعْنَ

(۳) تو ایک عورت نے نہیں سنا: لَمْ تَسْمَعِیْ

(۴) میں ضرور ضرور لکھوں گا: لَاَ کْتُبَنَّ

(۵) تو ایک مرد رک: قِفْ

(۶) تم دو عورتیں جانتی ہو: تَعْلَمَانِ

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1439ھ/2018ء

## پانچواں پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: 100

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل میں سے صرف چار اصطلاحات کی تعریفات و امثلہ تحریر کریں؟ ۴×۵=۲۰

(i) مرکب اضافی، (ii) عامل، (iii) محل اعراب، (iv) جمع مؤنث سالم، (v) اسمائے اشارہ، (vi) فاعل

(ب) درج ذیل مرکبات میں سے صرف دو کی ترکیب کریں؟ ۲×۱۰=۲۰

(i) کَتَبَ زَیْدٌ، (ii) زَیْدٌ کَتَبَ، (iii) مَرَرْتُ بِزَیْدٍ، (iv) هُمْ رِجَالٌ

سوال نمبر 2: (الف) علم نحو کی تعریف، موضوع اور فائدہ تحریر کریں؟ ۳×۵=۱۵

(ب) فعل کی علامات اور حرف کا فائدہ سپرد قلم کریں؟ ۸+۷=۱۵

سوال نمبر 3: (الف) مسند الیہ اور مسند کی تعریف کریں نیز بتائیں کہ زَیْدٌ کَاتِبٌ میں مسند الیہ کون ہے اور مسند کون؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) درج ذیل میں سے مرکب مفید اور مرکب غیر مفید الگ الگ کریں؟ ۵×۳=۱۵

زَیْدٌ عَالِمٌ، عَلِمَ زَیْدٌ، غُلَامُ زَیْدٍ، اِیْتِ بِالْکِتَابِ، طَعَامٌ لَذِیْذٌ

سوال نمبر 4: (الف) اعراب کی تعریف کرنے کے بعد لفظی و تقدیری اعراب کی وضاحت کریں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) اسم مبنی (غیر متمکن) کی تمام اقسام کے نام لکھیں۔ نیز بتائیں کہ اسمائے ظروف زمان کون کونسے ہیں؟ ۸+۷=۱۵

☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طالبات بابت 2018ء

## پانچواں پرچہ: نحو

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات و امثلہ تحریر کریں؟

(i) مرکب اضافی، (ii) عامل، (iii) محل اعراب، (iv) جمع مؤنث سالم، (v) اسمائے اشارہ، (vi) فاعل

**جواب: مرکب اضافی:**

مرکب اضافی وہ مرکب غیر مفید ہے جس کی پہلی جز مضاف اور دوسری جز مضاف الیہ ہوتی ہے جیسے: غُلَامُ زَیْدٍ۔

**عامل:**

عامل وہ کلمہ ہے جس کے سبب معرب کے آخر میں تبدیلی آتی ہے جیسے: جَاءَ زَیْدٌ میں جَاءَ، رَأَیْتُ زَیْدًا میں رَأَیْتُ اور مَرَرْتُ بِزَیْدٍ میں باحرف جار عامل ہے۔

**محل اعراب:**

معرب کے آخری حرف کو محل اعراب کہتے ہیں جیسے جَاءَ زَیْدٌ میں زَیْدٌ کی دال محل اعراب ہے۔

**جمع مؤنث سالم:**

جمع مؤنث سالم وہ ہے، جس کے واحد کے آخر سے تاء گرا کر آخر میں الف اور تاء لائی جاتی ہے۔ مُسْلِمَۃٌ سے جیسے: مُسْلِمَاتٌ۔ اس کا اعراب حالت رفع میں ضمہ اور حالت نصب و جر میں کسرہ آتا ہے۔

| حالت رفع | حالت نصب | حالت جر |
|---|---|---|
| هُنَّ مُسْلِمَاتٌ | رَأَیْتُ مُسْلِمَاتٍ | مَرَرْتُ بِمُسْلِمَاتٍ |

**اسمائے اشارہ:**

وہ اسماء ہیں جو مشار الیہ پر دلالت کرتے ہوں۔ یہ پانچ الفاظ ہیں جو چھ معانی کے لیے آتے ہیں۔

**فاعل:**

وہ اسم ہے جس سے پہلے فعل یا شبہ فعل ہو وہ اس کی طرف اس طرح سند ہو کہ اس کے ساتھ قائم ہو

اوراس پرواقع نہ ہوجیسے: قَامَ زَیْدٌ فاعل کا مرفوع ہونا ضروری ہے۔ فاعل دو طرح کا ہوتا ہے: فاعل مظہر (ظاہر) جیسے ذَهَبَ زَیْدٌ، فاعل مضمر (ضمیر) جیسے: زَیْدٌ ذَهَبَ۔

(ب) درج ذیل مرکبات کی ترکیب کریں۔

(i) کَتَبَ زَیْدٌ، (ii) زَیْدٌ کَتَبَ، (iii) مَرَرْتُ بِزَیْدٍ، (iv) هُمْ رِجَالٌ

**(i) کَتَبَ زَیْدٌ:**

کَتَبَ فعل اور زَیْدٌ فاعل ہے، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(ii) زَیْدٌ کَتَبَ:**

زَیْدٌ مبتداء ہے اور کَتَبَ فعل ہے، هُوَ ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل ہے، فعل با فاعل جملہ فعلیہ ہو کر خبر، مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**(iii) مَرَرْتُ بِزَیْدٍ:**

مَرَرْتُ: فعل با فاعل، بزید: جار با مجرور متعلق ہوا ظرف لغو مَرَرْتُ کے، مَرَرْتُ فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**(iv) هُمْ رِجَالٌ:**

هُمْ: ضمیر برائے جمع مذکر غائب مرفوع محلاً مبتداء، رِجَالٌ جمع مکسر منصرف مرفوع لفظاً خبر، مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

سوال نمبر 2: (الف) علم نحو کی تعریف، موضوع اور فائدہ تحریر کریں؟

**جواب: علم نحو کی تعریف:**

علم نحو ان قواعد کے جاننے کا نام ہے جن کے ذریعے کلمات ثلاثہ کی ترکیب اور معرب و مبنی ہونے کے اعتبار سے آخری حالت معلوم ہو۔

علم نحو کا موضوع: علم نحو کا موضوع کلمہ اور کلام اعراب کے لحاظ سے ہے۔

علم نحو کا فائدہ: اس علم کا فائدہ یہ ہے کہ آدمی عربی زبان لکھنے اور بولنے میں ہر قسم کی اعرابی غلطی سے محفوظ رہتا ہے۔

(ب) فعل کی علامات اور حرف کا فائدہ سپرد قلم کریں؟

**فعل کی علامات:**

فعل کی آٹھ علامات ہیں:

اس کے شروع میں لفظ قَدْ ہو جیسے: قَدْ سَمِعَ، اس کے شروع میں حرف سین ہو جیسے: سَیَقُوْلُ، اس کے شروع میں لفظ سَوْفَ ہو جیسے: سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ، اس پر حرف جازم داخل ہو جیسے: لَمْ یَضْرِبْ، اس کے آخر میں ضمیر ملی ہوئی ہو جیسے: ضَرَبْتُ، اس کے آخر میں تائے ساکن ہو جیسے: ضَرَبَتْ وہ کلمہ امر کا صیغہ ہو جسے اُنْصُرْ اور وہ کلمہ نہی کا صیغہ ہو جیسے: لَا تَضْرِبْ۔

## حرف کا فائدہ:

کبھی یہ دو اسموں کو ملاتا ہے جیسے: زَیْدٌ فِی الْمَسْجِدِ، کبھی ایک اسم اور ایک فعل کو ملاتا ہے جیسے: ذَهَبْتُ اِلَی الْمَسْجِدِ، کبھی دو فعلوں کو ملاتا ہے جیسے: اُرِیْدُ اَنْ تَقُوْمَ اور کبھی دو جملوں کو ملاتا ہے جیسے: اِنْ جَاءَنِیْ زَیْدٌ اَکْرَمْتُهٗ۔

سوال نمبر 3: (الف) مسند الیہ اور مسند کی تعریف کریں نیز بتائیں کہ زَیْدٌ کَاتِبٌ میں مسند الیہ کون ہے اور مسند کون؟

## جواب: مسند الیہ اور مسند:

جس کلمہ کی نسبت کی جائے اسے مسند اور جس کی طرف کی جائے اسے مسند الیہ جیسے: زَیْدٌ کَاتِبٌ میں کَاتِبٌ (اسم) کی نسبت زَیْدٌ (اسم) کی طرف ہو رہی ہے اور زَیْدٌ مسند الیہ اور مبتداء ہے اور کَاتِبٌ مسند اور خبر ہے۔

(ب) درج ذیل میں سے مرکب مفید اور مرکب غیر مفید الگ الگ کریں؟

زَیْدٌ عَالِمٌ، عَلِمَ زَیْدٌ، غُلَامُ زَیْدٍ، اِیْتِ بِالْکِتَابِ، طَعَامٌ لَذِیْذٌ

جواب:

| | |
|---|---|
| زَیْدٌ عَالِمٌ | مرکب مفید |
| عَلِمَ زَیْدٌ | مرکب مفید |
| غُلَامُ زَیْدٍ | مرکب غیر مفید |
| اِیْتِ بِالْکِتَابِ | مرکب مفید |
| طَعَامٌ لَذِیْذٌ | مرکب غیر مفید |

سوال نمبر 4: (الف) اعراب کی تعریف کرنے کے بعد لفظی و تقدیری اعراب کی وضاحت کریں؟

## جواب: اعراب:

وہ حرف یا حرکت جس کے ذریعے معرب کے آخر میں تبدیلی آتی ہے، اسے اعراب کہتے ہیں۔

اعراب تین ہیں:

(ا) رفع جو فاعلیت کی علامت ہے۔

(۲) نصب جو مفعولیت کی علامت ہے۔
(۳) جر جو اضافت کی علامت ہے۔

## لفظی و تقدیری اعراب:

اگر عامل کے بدلنے سے معرب میں ظاہری اور لفظی تبدیلی واقع ہو تو یہ اعراب لفظی ہوگا علیہ السلام جیسے جَاءَ زَيْدٌ سے رَأَيْتُ زَيْدًا اور مَرَرْتُ بِزَيْدٍ ہوا تو ضمہ کی بجائے فتحہ اور کسرہ آ گیا۔
اگر ظاہر میں تبدیلی نہ ہو تو یہ تقدیری اعراب ہوگا جیسے: جَاءَ مُوْسٰی، رَأَيْتُ مُوْسٰی، مَرَرْتُ بِمُوْسٰی۔ یہاں عامل کے بدلنے سے معرب کی حالت نہیں بدلی یعنی ظاہری طور پر اعراب میں تبدیلی نہیں آئی۔ اس لیے اسے تقدیری اعراب یا تقدیری اختلاف کہتے ہیں۔

(ب) اسم مبنی (غیر متمکن) کی تمام اقسام کے نام لکھیں۔ نیز بتائیں کہ اسمائے ظروف زمان کون کونسے ہیں؟

جواب: اسم غیر متمکن کی آٹھ اقسام ہیں:
(۱) مضمرات (جن کی تعداد ۷۲ ہے)، (۲) اسماء اشارات، (۳) اسماء موصولہ، (۴) اسماء افعال، (۵) اسماء اصوات، (۶) اسماء ظروف، (۷) اسماء کنایات، (۸) مرکب بنائی۔

## اسمائے ظروف زمان:

اِذْ، اِذَا، مَتٰی، كَيْفَ، اَيَّانَ، مُذْ، مُنْذُ، قَبْلُ، بَعْدُ، قَطُّ، عَوْضُ، اَمْسِ، فَوْقَ، تَحْتُ، حَيْثُ، اَيْنَ، اَنّٰی، عِنْدَ۔

☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اهلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1439ھ/2018ء

## چھٹا پرچہ: جنرل سائنس ومطالعہ پاکستان

وقت: تین گھنٹے　　　　　　　　　　کل نمبر:100

نوٹ: سوال نمبر 1 اور 5 لازمی ہیں باقی دونوں حصوں میں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل: جنرل سائنس﴾

سوال نمبر 1: (الف) خالی جگہ پر کریں۔ ۲×۵=۱۰

(i) ایڈز کے وائرس کو.......... کہتے ہیں۔

(ii) بوعلی سینا دنیا کا.......... کہلاتا ہے۔

(iii) بی، سی، جی.......... کا حفاظتی ٹیکہ ہے۔

(iv) رنگ وارم.......... سے پھیلنے والی جلدی بیماری ہے۔

(v) خسرے کے انجکشن بچے کو.......... سال کی عمر میں دیئے جاتے ہیں۔

(ب) درست اور غلط کی نشاندہی کریں۔ ۲×۵=۱۰

(i) تپ دق لاعلاج مرض ہے۔

(ii) ایڈز چھوت کی بیماری نہیں ہے۔

(iii) جانوروں کے علم کو باٹنی کہتے ہیں۔

(iv) جابر بن حیان فزکس کے ماہر تھے۔

(v) بوعلی سینا طب کے بانیوں میں سے تھے۔

سوال نمبر 2: قرآن حکیم میں سائنس اور علم کی اہمیت کا ذکر آیا ہے جواب کی وضاحت دو قرآنی آیات کے حوالے سے کریں۔ ۱۵

سوال نمبر 3: دھوئیں اور تمباکو نوشی کے مضر اثرات کون سے ہیں؟ بیان کریں۔ ۱۵

سوال نمبر 4: ملیریا اور تھریڈورمز پر نوٹ لکھیں؟ ۱۵

## ﴿حصہ دوم: مطالعہ پاکستان﴾

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہ پر کریں۔ ۲×۵=۱۰

(i) برصغیر میں محمد بن قاسم......سن میں آئے۔

(ii) اسلامی حکومت کی بنیاد..........نے رکھی۔

(iii) نادر شاہ نے برصغیر پر..........میں حملہ کیا۔

(iv) تحریک خلافت..........کے خلاف تھی۔

(v) انگریز نے..........سال میں تمام بڑی ریاستوں کو فتح کیا۔

(ب) مختصر جواب دیں۔ ۲×۵=۱۰

(i) امام احمد رضا خان فاضل بریلوی کی پیدائش کب ہوئی؟

(ii) تحریک خلافت کا آغاز کس سن میں ہوا؟

(iii) مولوی فضل الحق کا تعلق کس علاقہ سے تھا؟

(iv) 1929ء میں قائد اعظم نے کتنے نکات پیش کیے؟

(v) قرارداد پاکستان کس شہر میں منظور ہوئی؟

سوال نمبر 6: برصغیر میں مسلمانوں کی آمد پر تفصیلی روشنی ڈالیں؟ ۱۵

سوال نمبر 7: قائد اعظم کے چودہ نکات تحریر کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 8: دو قومی نظریہ کی تعریف کریں اور دو قومی نظریہ کے احیاء کے لیے حضرت مجدد الف ثانی کی کوششوں کا ایک جائزہ پیش کریں۔ ۱۵

☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اول) برائے طالبات بابت 2018ء

## چھٹا پرچہ: جنرل سائنس ومطالعہ پاکستان

### ﴿حصہ اوّل: جنرل سائنس﴾

سوال نمبر 1: (الف) خالی جگہ پر کریں۔

(i) ایڈز کے وائرس کو ایچ آئی وی کہتے ہیں۔

(ii) بوعلی سینا دنیا کا ارسطو کہلاتا ہے۔

(iii) بی، سی، جی پولیو کا حفاظتی ٹیکہ ہے۔

(iv) رنگ وارم فنگل انفیکشن سے پھیلنے والی جلدی بیماری ہے۔

(v) خسرے کے انجکشن بچے کو 9 سال کی عمر میں دیئے جاتے ہیں۔

(ب) درست اور غلط کی نشاندہی کریں۔

(i) تپ دق لاعلاج مرض ہے۔ (درست)

(ii) ایڈز چھوت کی بیماری نہیں ہے۔ (درست)

(iii) جانوروں کے علم کو باٹنی کہتے ہیں۔ (غلط)

(iv) جابر بن حیان فزکس کے ماہر تھے۔ (غلط)

(v) بوعلی سینا طب کے بانیوں میں سے تھے۔ (درست)

سوال نمبر 2: قرآن حکیم میں سائنس اور علم کی اہمیت کا ذکر آیا ہے جواب کی وضاحت دو قرآنی آیات کے حوالے سے کریں۔

جواب: اسلام ایک مکمل دین ہے، جو زندگی کے تمام حقائق کو پیش نظر رکھتا ہے اور قدرتی وسائل کو انسانی فلاح و بہبود کے لیے استعمال میں لانے کی اجازت دیتا ہے، قرآن کریم میں بہت سی آیات سے اس کا اشارہ ملتا ہے، جن میں سے چند ایک حسب ذیل ہیں:

اَفَلَا یَنْظُرُوْنَ، اَفَلَا یَتَفَکَّرُوْنَ، اَفَلَا یَتَدَبَّرُوْنَ

اسی طرح قرآن پاک میں مختلف جگہوں پر علم کی فضیلت کا بار بار ذکر آیا ہے، ارشاد ربانی ہے: "اپنے رب کے نام سے پڑھیے جس نے پیدا کیا انسان کو جمے ہوئے خون سے، پڑھیے اور تیرا رب بہت کرم کرنے والا ہے، جس نے قلم سے تعلیم دی اور انسان کو وہ علم دیا جو وہ نہ جانتا تھا۔" اسی طرح بہت سی آیات و احادیث میں بھی علم کی فضیلت وارد ہے اور اس کی تحصیل پر مسلمانوں کو زور دیا ہے۔ ایک اور جگہ ارشاد ہوتا

ہے: اور ہم نے ہر چیز سے جوڑ پیدا کیا تا کہ تم سمجھو۔ اللہ عزوجل نے ہر جنس کا جوڑ بنایا ہے اور ہر چیز کو جوڑا جوڑا پیدا کیا ہے۔ قرآن پاک نے ہمیں غور وفکر کرنے کی دعوت دی۔ یہی سائنس کی بنیاد ہے۔

سوال نمبر3: دھوئیں اور تمباکونوشی کے مضر اثرات کون سے ہیں؟ بیان کریں۔

جواب: لوگ تمباکو کا استعمال مختلف طریقوں سے کرتے ہیں، کوئی چباتا ہے تو کوئی حقے یا سگریٹ میں پیتے ہیں۔ تمباکو کے دھوئیں سے بہت سے کیمیائی مادے نکلتے ہیں جن میں نکوٹین، ٹار اور کاربن مونو آکسائیڈ بہت اہم ہیں۔ نکوٹین بہت زہریلا مادہ ہے، اس سے خون کی شریانیں سکڑ جاتی ہیں۔ جس سے خون کی سپلائی متاثر ہوتی ہے۔ ٹار ایک لیس دار چپکنے والا مادہ ہے جو سگریٹ پینے والے کے پھیپھڑوں کے خلیے کے اردگرد جمع رہتا ہے، یہ مادہ پھیپھڑوں کا کینسر پیدا کرتا ہے، کاربن مونو آکسائیڈ خون میں شامل ہو کر آکسیجن کی مقدار گھٹا دیتی ہے۔ جس وجہ سے دل کے پٹھے متاثر ہوتے ہیں۔ فضاء میں دھوئیں کی آلودگی بڑھتی جاتی ہے، یہ دھواں اوزون کے نیچے تہہ بہ تہہ جمع رہتا ہے اور دھوئیں میں موجود کچھ کیمیائی مادے اوزون کو کھانا شروع کر دیتے ہیں۔ جس سے سورج کی شعاعیں براہ راست زمین پر انسانوں، حیوانوں اور نباتات پر اثر انداز ہوتی ہیں۔

سوال نمبر4: ملیریا اور تھریڈ ورمز پر نوٹ لکھیں؟

جواب: ملیریا

ملیریا کا مرض انسان میں مادہ اینوفلیز مچھر کے کاٹنے سے پھیلتا ہے، اس مرض میں پہلے سردی سے کپکپاہٹ ہوتی ہے بعد میں تیز بخار (104 ڈگری F) سے جسم گرم ہو جاتا ہے، اگر بخار دائمی ہو تو مریض کی تلی بڑھ جاتی ہے، تیسری سٹیج میں مریض کو پسینہ آتا ہے اور بخار کم ہو جاتا ہے۔ ملیریا پاکستان میں جولائی سے نومبر کے درمیان ہوتا ہے۔ ملیریا کو کنٹرول کرنے کا سب سے اہم جز و مچھر کو مارنا ہے، جس کے لیے گھروں میں مچھر مار دوائی کا چھڑکاؤ، غیر ضروری تالابوں اور جوہڑوں کو پر کرنا ہے، پانی کے اوپر مٹی کے تیل کا چھڑکاؤ اور انسان رات کو مچھر بھگانے والا تیل ملے، مچھر دانی اور دوسرے طریقے استعمال کرنا چاہئیں۔ کلوروکوئین جیسی دوائی کا استعمال کریں، دروازے، کھڑکیاں اور روشن دانوں پر باریک جالی لگا دیں۔ تا کہ مچھر اندر داخل نہ ہو سکیں۔ گھر کے آس پاس گڑھوں میں مٹی ڈال بھر دیں تا کہ مچھر پیدا نہ ہو سکیں۔ گھروں میں مچھر مار سپرے کروائیں۔ سپرے کرواتے وقت تمام سامان کمرے سے باہر نکال لیں اور دو ماہ تک سفیدی یا لپائی نہ کریں۔

تھریڈ ورمز

یہ بہت پتلے، دھاگہ نما اور ایک سینٹی میٹر لمبے پیٹ کے کیڑے ہوتے ہیں۔ ان کا رنگ سفید ہوتا ہے،

یہ اینس سے تھوڑا باہر ہزاروں کی تعداد میں انڈے دیتے ہیں۔ ان سے اینس کے گرد خارش ہوتی ہے، خصوصاً رات کے وقت جب بچہ خارش کرتا ہے، تو انڈے اس کے ناخنوں کے نیچے چپک جاتے ہیں۔ اس طرح انڈے اس بچے سے دوسرے بچوں کے منہ تک پہنچ جاتے ہیں۔ پیٹ میں پہنچ کر انڈوں سے تھریڈ ورمز بنتے ہیں۔ یوں بیماری پھیلتی رہتی ہے۔ یہ کیڑے خطرناک نہیں ہوتے لیکن اینس پر خارش بچے کی نیند خراب کرسکتی ہے، انگلیوں کے ناخن باقاعدگی سے کاٹیں۔

## ﴿حصہ دوم: مطالعہ پاکستان﴾

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہ پر کریں۔

جواب: (i) برصغیر میں محمد بن قاسم 712ء سن میں آئے۔

(ii) اسلامی حکومت کی بنیاد سلطان محمد غوری کے بعد قطب الدین ایبک نے رکھی۔

(iii) نادر شاہ نے برصغیر پر 1739ء میں حملہ کیا۔

(iv) تحریک خلافت انگریز کے خلاف تھی۔

(v) انگریز نے 1857ء سال میں تمام بڑی ریاستوں کو فتح کیا۔

(ب) مختصر جواب دیں۔

(i) امام احمد رضا خان فاضل بریلوی کی پیدائش کب ہوئی؟

جواب: حضرت امام احمد رضا خاں قادری بریلوی (رحمہ اللہ تعالیٰ) 14/جون 1856ء بمطابق 10 شوال 1272ھ کو حضرت مولانا نقی علی خان رحمہ اللہ تعالیٰ کے ہاں پیدا ہوئے۔

(ii) تحریک خلافت کا آغاز کس سن میں ہوا؟

جواب: تحریک خلافت کا آغاز 1930ء میں ہوا۔

(iii) مولوی فضل الحق کا تعلق کس علاقہ سے تھا؟

جواب: مولوی فضل الحق کا تعلق خیرآباد/بریج کے علاقہ سے تھا۔

(iv) 1929ء میں قائداعظم نے کتنے نکات پیش کیے؟

جواب: 1929ء میں قائداعظم رحمہ اللہ تعالیٰ نے چودہ نکات پیش کیے۔

(v) قرارداد پاکستان کس شہر میں منظور ہوئی؟

جواب: قرارداد پاکستان لاہور میں منظور ہوئی۔

سوال نمبر 6: برصغیر میں مسلمانوں کی آمد پر تفصیلی روشنی ڈالیں؟

جواب: سرزمین حجاز کے مقدس شہر مکہ مکرمہ میں اللہ تعالیٰ کے آخری نبی حضرت محمد مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ

وآلہ وسلم) کے ذریعے اسلام کا سورج طلوع ہوا، جس نے ایک جہان کو روشن کیا اور مسلمان مجاہدین کی مجاہدانہ کوششوں کے ذریعے دنیا کے مختلف ممالک میں اسلامی پرچم لہرانے لگا۔ مسلمانوں نے جہاں فتوحات کا سلسلہ جاری رکھا اور مفتوحہ علاقوں میں مسلمان مجاہدین کے اخلاق حسنہ اور دین اسلام کی پرکشش تعلیم سے یہ دین پھیلا وہاں مسلمان تاجروں اور مبلغین اسلام کے ذریعے بھی اسلامی تعلیمات عرب سے نکل کر عجم کی سرزمین کو منور کرنے لگیں۔ چنانچہ برصغیر پاک و ہند میں مسلمان تاجروں اور مبلغین کی آمد اشاعت اسلام کے ذریعے بنی اور 712ھ میں جب محمد بن قاسم رحمہ اللہ تعالیٰ نے سندھ پر حملہ کیا اور مظلوموں کی دادرسی کی تو اس سے اسلام کو سیاسی قوت حاصل ہوگئی۔ اسلام ایک دین کی حیثیت سے ابھرا اور چونکہ اسلام کے دامن میں رحمت، برکت و انصاف اور ہر وہ خوبی موجود ہے جو انسان کے لیے دارین کی کامرانی کا باعث ہو، لہٰذا اس کی تعلیم نے انسان کو کمال معراج تک پہنچا دیا۔

سوال نمبر 7: قائداعظم کے چودہ نکات تحریر کریں؟

جواب: 1- آئندہ آئین وفاقی طرز کا ہو جس میں صوبوں کو زیادہ خودمختاری دی جائے۔

2- تمام صوبائی حکومتوں کو ایک ہی اصول پر داخلی خودمختاری دی جائے۔

3- صوبوں میں اقلیتوں کو مؤثر نمائندگی دی جائے۔

4- مرکزی مجلس قانون ساز میں مسلمانوں کی نمائندگی ایک تہائی سے کم نہیں ہونی چاہیے۔

5- جداگانہ انتخاب کا اصول ہر فرقہ پر لاگو ہونا چاہیے، البتہ اگر کوئی فرقہ چاہے تو اپنی مرضی سے مخلوط انتخاب قبول کرسکتا ہے۔

6- اگر صوبوں کی حدود میں تبدیلی کرنا مقصود ہو تو اس بات کا خیال رکھا جائے کہ مسلم اکثریت والے صوبوں میں مسلمان بدستور اکثریت میں رہیں۔

7- تمام لوگوں کو یکساں اور مکمل مذہبی آزادی حاصل ہو۔

8- اگر کوئی مسودہ قانون کسی خاص فرقے سے متعلق ہو اور اس فرقے کے تین چوتھائی اراکین اس مسودہ قانون کے خلاف رائے دیں، تو اسے نامنظور سمجھا جائے۔

9- سندھ کو ممبئی سے الگ کر کے ایک صوبہ بنا دیا جائے۔

10- صوبہ بلوچستان اور شمال مغربی سرحدی صوبہ میں دیگر صوبوں کی مانند اصلاحات نافذ کی جائیں۔

11- مسلمانوں کو تمام ملازمتوں میں ان کی اہلیت کے مطابق حصہ دیا جائے۔

12- مسلمانوں کو مذہبی اور ثقافتی تحفظ دیا جائے۔

13- صوبائی اور مرکزی وزارتوں میں مسلمانوں کو کم از کم ایک تہائی نمائندگی دی جائے۔

14- صوبوں کی منظوری کے بغیر مرکزی آئین میں کوئی ردوبدل نہ کیا جائے۔

**سوال نمبر 8:** دوقومی نظریہ کی تعریف کریں اور دوقومی نظریہ کے احیاء کے لیے حضرت مجدد الف ثانی کی کوششوں کا ایک جائزہ پیش کریں؟

**جواب:** دوقومی نظریہ سے مراد یہ ہے کہ مسلمان اور غیر مسلم دو الگ قومیں ہیں۔
مغلیہ حکمران اکبر کے زمانے میں دوقومی نظریہ کو ختم کر کے ہندو مسلم اتحاد کے تحت دین الٰہی کے نام سے ایک معجون مرکب بنایا گیا۔ جس کے نتیجے میں ہندوازم کو برتری دی گئی اور مسلمانوں کے شعائر (مذہبی علامات) کو ختم کیا گیا۔ کلمہ طیبہ میں محمد رسول اللہ کی جگہ اکبر خلیفۃ اللہ داخل کر دیا گیا۔ گائے کی قربانی پر پابندی لگا دی گئی۔ خنزیر اور کتوں کا احترام کیا جانے لگا۔ شراب اور جواء عام ہو گیا، علماء کرام کو زبردستی شراب پلائی جانے لگی۔ عورتوں کے پردہ کرنے پر پابندی لگا دی گئی۔ عام اور خاص سب کو بادشاہ کے سامنے سجدہ کرنے کا حکم دیا گیا۔ کچھ مساجد شہید کر دی گئیں، دارس عربیہ مسمار کر دیئے گئے، داڑھیاں منڈوا دی گئیں اور سرعام اسلامی شعائر کا مذاق اڑایا جانے لگا۔ ان حالات کا توڑ کرنے اور دوقومی نظریہ کو ازسرنو زندہ کرنے کے لیے حضرت مجدد الف ثانی (رحمہ اللہ تعالیٰ) جن کی ولادت 971ء میں سرہند شریف ہندوستان میں ہوئی۔ میدان میں نکلے اکبر کی جدوجہد کے تین مقاصد تھے:

1- قومی حکومت کا قیام، 2- ہندوؤں سے مفاہمت، 3- متحدہ ہندوستان۔

اس کے مقابلے میں حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے ان تین مقاصد کے لیے جدوجہد فرمائی:

1- اسلامی حکومت کا قیام، 2- ہندوؤں سے عدم مفاہمت، 3- اسلامی ہند کی تعمیر۔

حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ تعالیٰ نے ہندوؤں کی سازش کے خلاف اور دوقومی نظریہ کے احیاء کے لیے پرامن تحریک شروع کی، اس کے لیے آپ کو جیل بھی جانا پڑا لیکن اس تحریک کے مثبت نتائج نکلے اور جو آزاد خیالی اکبر کے دور میں شروع ہوئی تھی، جہانگیر کے تخت نشین ہونے تک اس کا زوال شروع ہو چکا تھا اورنگزیب عالمگیر کے دور میں شروع ہوئی تھی۔ اورنگزیب عالمگیر کے دور میں دوقومی نظریہ کے خلاف ہندوؤں کی سازش دم توڑ چکی تھی۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1440ھ/2019ء

### پہلا پرچہ: قرآن وتجوید

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

### حصہ اوّل: قرآن مجید

سوال نمبر 1: درج ذیل میں سے چھ آیات کا ترجمہ تحریر کریں؟ ۶×۱۰=۶۰

(۱) وَاِذَا لَقُوا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚۖ وَاِذَا خَلَوْا اِلٰی شَیٰطِیْنِهِمْ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا مَعَكُمْ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ۝

(۲) وَاِنْ كُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ۝

(۳) وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ ؕ اَبٰی وَاسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ۝

(۴) فَبَدَّلَ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَیْرَ الَّذِیْ قِیْلَ لَهُمْ فَاَنْزَلْنَا عَلَی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا یَفْسُقُوْنَ۝

(۵) وَاِذْ اَخَذْنَا مِیْثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُوْنَ دِمَآءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَكُمْ مِّنْ دِیَارِكُمْ ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ۝

(۶) قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِیْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰی قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ وَهُدًی وَّبُشْرٰی لِلْمُؤْمِنِیْنَ۝

(۷) وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَیْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوْا بِهَآ اِلَی الْحُكَّامِ لِتَاْكُلُوْا فَرِیْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۝

(۸) مَسَّتْهُمُ الْبَاْسَآءُ وَالضَّرَّآءُ وَزُلْزِلُوْا حَتّٰی یَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ مَتٰی نَصْرُ اللّٰهِ ؕ اَلَآ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِیْبٌ۝

سوال نمبر 2: درج ذیل میں سے پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ ۲×۵=۱۰

(۱) فاقع لونها، (۲) العجل، (۳) لمثوبة، (۴) غیر باغ

(۵) عٰکفون، (۶) تسریح، (۷) الخیل المسومة، (۸) المهاد

## حصہ دوم: تجوید

سوال نمبر 3: درج ذیل میں سے صرف دو اجزاء کا جواب تحریر کریں؟

(i) حروف لہاتیہ، حروف نطعیہ اور وقف کی تعریف مع مثال سپرد قلم کریں؟ ۳×۵=۱۵

(ii) حلق کے کتنے اور کون کون سے حصے ہیں؟ ہر ایک کے بارے بتائیں کہ کون سا حصہ کس کس حرف کا مخرج ہے؟ ۱۵

(iii) استطالت، قلقلہ اور صفیر میں سے ہر ایک کی تعریف کر کے مثال سے وضاحت کریں؟ ۳×۵=۱۵

(iv) نون ساکن اور نون تنوین کے کل کتنے اور کون کون سے قاعدے ہیں؟ کسی دو کی وضاحت کریں؟ ۵+(۵+۵)۱۰=۱۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (برائے طالبات) سال اول 2019ء

## پہلا پرچہ: قرآن وتجوید

## حصہ اوّل: قرآن مجید

سوال نمبر 1: درج ذیل آیات کا ترجمہ تحریر کریں؟

(۱) وَاِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚ وَاِذَا خَلَوْا اِلٰى شَيٰطِيْنِهِمْ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا مَعَكُمْ ۙ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَهْزِءُوْنَ ۝

(۲) وَاِنْ كُنْتُمْ فِىْ رَيْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝

(۳) وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

(۴) فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَيْرَ الَّذِىْ قِيْلَ لَهُمْ فَاَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝

(۵) وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُوْنَ دِمَآءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُوْنَ اَنْفُسَكُمْ مِّنْ دِيَارِكُمْ ثُمَّ

اَقْرَرْتُمْ وَ اَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ○

(٦) قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَ هُدًى وَّ بُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ○

(٧) وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ وَ تُدْلُوْا بِهَآ اِلَى الْحُكَّامِ لِتَاْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ وَ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ○

(٨) مَسَّتْهُمُ الْبَاْسَآءُ وَالضَّرَّآءُ وَزُلْزِلُوْا حَتّٰى يَقُوْلَ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ مَتٰى نَصْرُ اللّٰهِ ؕ اَلَآ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ○

**جواب: ترجمہ آیات مبارکہ:**

۱- جب وہ ایمان والوں سے ملیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے اور جب وہ اپنے شیطانوں کے ساتھ الگ ہوں تو کہتے ہیں کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں، ہم تو محض مذاق کر رہے تھے۔

۲- اگر تم شک کرتے ہو اس چیز میں جو ہم نے اپنے بندے پر اتاری تو تم اس کی مثل ایک سورت بنا لاؤ اور اپنے ساتھ اللہ کے علاوہ دوسرے حمایتیوں کو بلا لو، اگر تم سچے ہو۔

۳- اور (یاد کرو) جب ہم نے فرشتوں کو حکم دیا کہ آدم کو سجدہ کرو، تو سب نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے، وہ منکر ہوا، غرور کیا اور کافروں میں سے ہو گیا۔

۴- اور پس بدل دیا ان لوگوں نے جنہوں نے ظلم کیا بات کو اس کے غیر کے ساتھ جو ان کو کہی گئی۔ پس نازل کیا ہم نے ان لوگوں پر آسمان سے عذاب ان کی نافرمانی کی وجہ سے۔

۵- اور جب ہم نے تم سے عہد لیا کہ اپنوں کا خون نہ کرنا اور اپنوں کو بستیوں سے نہ نکالنا، پھر تم نے اس کا اقرار کیا اور تم گواہ ہو۔

۶- آپ فرما دیجیے جو شخص جبریل کا دشمن ہے تو اس نے قرآن کو اتارا تمہارے دل پر اللہ کے حکم کے ساتھ تصدیق کرنے والا اگلی کتابوں کی، یہ ہدایت اور خوشخبری ہے مومنوں کے لیے۔

۷- آپس میں ایک دوسرے کا مال ناحق نہ کھاؤ اور نہ حاکموں کے پاس ان کا مقدمہ اس لیے پہنچاؤ کہ لوگوں کا کچھ مال ناجائز طور پر کھا لو جان بوجھ کر۔

۸- پہنچی انہیں سختی اور شدت اور ہلا ہلا ڈالے گئے یہاں تک کہ کہہ اٹھا رسول اور اس کے ساتھ کے ایمان والے کہ کب آئے گی اللہ کی مدد، سن لو بیشک اللہ کی مدد قریب ہے۔

**سوال نمبر 2: درج ذیل الفاظ کے معانی لکھیں؟**

(۱)فاقع لونها، (۲)العجل، (۳)لمثوبة، (۴)غیر باغ

(۵)عٰکفون، (۶)تسریح، (۷)الخیل المسومة، (۸)المهاد

**جواب: الفاظ کے معانی:**

(۱)اس کا رنگ خوش نما ہو، (۲) بچھڑا، (۳) اجر و ثواب، (۴) خواہش سے

(۵) اعتکاف کرنے والے، (۶) نشان زدہ گھوڑا، (۷) بچھونا۔

## حصہ دوم: تجوید

سوال نمبر 3: درج ذیل اجزاء کے جواب تحریر کریں؟

(i) حروف لہاتیہ، حروف نطعیہ اور وقف کی تعریف مع مثال سپرد قلم کریں؟

(ii) حلق کے کتنے اور کون کون سے حصے ہیں؟ ہر ایک کے بارے بتائیں کہ کون سا حصہ کس کس حرف کا مخرج ہے۔

(iii) استطالت، قلقلہ اور صفیر میں سے ہر ایک کی تعریف کر کے مثال سے وضاحت کریں؟

(iv) نون ساکن اور نون تنوین کے کل کتنے اور کون کون سے قاعدے ہیں کسی دو کی وضاحت کریں؟

**جواب: (i) حروف لہاتیہ:**

وہ حروف ہیں جو کوے سے متصل زبان کی جڑ اور تالو سے ادا ہوتے ہیں مثلاً ق، ک۔

**حروف نطعیہ:**

تالو کے اگلے حصہ کو نطع کہا جاتا ہے۔ حروف نطعیہ وہ حروف ہیں جو تالو کے اگلے حصہ سے نکلتے ہیں جیسے د، ط اور ت۔

**وقف:**

کسی کلمہ کے آخری حرف پر سانس اور آواز دونوں کو روک کر ٹھہر جانے کو وقف کہا جاتا ہے اور اگر وہ حرف متحرک ہو تو اسے ساکن کیا جاتا ہے جیسے: قَارِعَةٌ سے قَارِعَہْ۔

**(ii) حلق کے حصے:**

حلق کے تین حصے ہیں:

(۱) انتہاء حلق: یہ ء اور ہ کا مخرج ہے جیسے: یسئل، اشهد۔

(۲) وسط حلق: یہ ع اور ح کا مخرج ہے جیسے: انعمت، رحم۔

(۳) ابتداء حلق: یہ غ اور خ کا مخرج ہے جیسے: خوف، غفور۔

**(iii) استطالت:**

اس کا لغوی معنیٰ ہے لمبائی چاہنا۔ تجوید کی اصطلاح میں حرف کے مخرج میں دیر تک آواز کے جاری رہنے کو کہتے ہیں۔ یہ صفت صرف "ضادؔ" میں پائی جاتی ہے۔ ضاد کو ادا کرتے وقت زبان شروع مخرج سے آخر مخرج تک آہستہ آہستہ لگتی ہے، جس وجہ سے آواز میں طوالت پیدا ہوتی ہے جیسے: و لا الضالین۔

**قلقلہ:**

اس کا لغوی معنیٰ ہے جنبش، اصطلاح تجوید میں حروف کے سکون کے وقت ان کے مخرج میں پیدا ہونے والی جنبش کو قلقلہ کہا جاتا ہے، جن حروف میں ادا کرتے وقت سکون کی حالت میں یہ صفتؔ پائی جاتی ہے، ان کو قلقلہ کہا جاتا ہے۔ وہ پانچ حروف ہیں جن کا مجموعہ قطب جد ہے جیسے: اقرب۔

**صفیر:**

اس کا لغوی معنیٰ ہے: سیٹی، علم تجوید کی اصطلاح میں جن حروف کو ادا کرتے وقت منہ سے سیٹی کی آواز نکلتی ہے، ان کو حروف صفیریہ کہا جاتا ہے۔ یہ تین حروف ہیں: ز، س اور ص جیسے: یوسوس فی صدوۡر الناس۔

**(iv) نون ساکن اور نون تنوین کے قواعد:**

نون ساکن اور نون تنوین کے کل چار قواعد ہیں:

(i) ادغام، (ii) اظہار، (iii) اخفاء، (iv) قلب۔

دو کی تعریف مع مثال درج ذیل ہے:

**(۱) اظہار:**

نون ساکن اور نون تنوین کے بعد حروف حلقی میں سے کوئی آجائے تو اسے صاف (ظاہر) کر کے پڑھتے ہیں مثلاً من اجل۔

**(۲) ادغام:**

دو حرف ایک جنس کے جمع ہو جائیں پہلا ساکن اور دوسرا متحرک ہو تو پہلے کو دوسرے میں ملانے کو ادغام کہتے ہیں جیسے: اِذْ ذَّھَبَ، یُدْرِ کْکُّم۔





## حصہ دوم عربی ادب

سوال نمبر 2 (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ جملوں کا اردو میں ترجمہ تحریر کریں؟

۱۵=۳×۵

۱-هذه بقرة كبيرة

۲-هذه قطتي

۳-هذا لوح طارق

۴-يقرء زيد في كتابه

۵-صديقي يكتب على الورق

۶-هل يكتب بالقلم على الكراسة

(ب) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ ۱۰=۲×۵

مسطرة، نخيل، الحصير، السوق، لحد، مهد، شارع، الباص، الضيف

سوال نمبر 3 (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین جملوں کی عربی بنائیں؟ ۱۵=۵×۳

۱-یہ سیب ہے۔

۲-کیا تم اس کی کتاب میں پڑھتے ہو؟

۳-یہ مدرسہ کا تختہ سیاہ ہے۔

۴-یہ تمہارا دوست ہے۔

۵-وہ چوپا ہے۔

۶-میں اس کی کاپی پر لکھتا ہوں۔

(ب) کوئی سے پانچ جانوروں کے نام عربی میں لکھیں (جن کا ذکر یہاں نہ ہوا ہو)؟۱۰

سوال نمبر 4: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین سوالات کے عربی میں جوابات لکھیں؟

۱۵=۵×۳

۱-هل عنده ديك؟

۲-هل انت تكرم الضيف؟

۳-هل الصلوٰة فريضة؟

۴-هل تصلي في الغرفة؟

۵-هل تقرء في كتابك؟

(ب) جسمانی اعضاء میں سے کسی پانچ کے نام عربی میں لکھیں؟ ۱۰=۲×۵

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (الف اے) سال اوّل
## برائے طالبات سال 1440ھ/2019ء

### دوسرا پرچہ: حدیث وعربی ادب

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو حل کریں۔

### حصہ اوّل: حدیث مبارک

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سی تین احادیث مبارکہ کا ترجمہ تحریر کریں؟ ۳×۱۰=۳۰

(i) عن عمر بن الخطاب قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول انما الاعمال بالنيات وانما لكل امرئ مانوى فمن كانت هجرته الى الله ورسوله فهجرته الى الله ورسوله ومن كانت هجرته لدنيا يصيبها او امرأة ينكحها فهجرته الى ما هاجر اليه

(ii) ان احدكم يجمع خلقه فى بطن امه اربعين يوماً نطفةً ثم يكون علقةً مثل ذلك ثم يكون مضغةً مثل ذلك ثم يرسل اليه الملك فينفخ فى الروح ويؤمر باربع كلمات بكتب رزقه واجله وعمله وشقى او سعيد

(iii) عن ابى رقية تميم بن اوس الدارى رضى الله عنه ان النبى صلى الله عليه وسلم قال الدين نصيحة قلنا لمن قال لله ولكتابه ولرسوله ولائمة المسلمين وعامتهم. رواه مسلم

(iv) عن رسول الله صلى الله عليه وسلم ان الله كتب الاحسان على كل شىء فاذا قتلتم فأحسنوا القتلة واذا ذبحتم فاحسنوا الذبحة وليحد احدكم شفرته وليرح ذبيحته

(ب) مندرجہ بالا احادیث مبارکہ کے علاوہ اربعین نووی میں مذکور کوئی ایک حدیث مبارک لکھ کر اُس کی مختصر تشریح لکھیں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

## حصہ دوم: عربی ادب

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ جملوں کا اردو میں ترجمہ تحریر کریں؟
۱۵=۳×۵

۱-هذه بقرة كبيرة
۲-هذه قطتي
۳-هذا لوح طارق
۴-يقرء زيد في كتابه
۵-صديقي يكتب على الورق
۶-هل يكتب بالقلم على الكراسة

(ب) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ ۱۰=۲×۵

سبورة، نخيل، الحصير، السوق، لحد، مهد، شارع، الباص، الضيف

سوال نمبر 3: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین جملوں کی عربی بنائیں؟ ۱۵=۵×۳

۱-یہ سیب ہے۔
۲-کیا تم اس کی کتاب میں پڑھتے ہو؟
۳-یہ مدرسہ کا تختہ سیاہ ہے۔
۴-یہ تمہارا دوست ہے۔
۵-وہ چوہا ہے۔
۶-میں اس کی کاپی پر لکھتا ہوں۔

(ب) کوئی سے پانچ جانوروں کے نام عربی میں لکھیں (جن کا ذکر یہاں نہ ہوا ہو)؟ ۱۰

سوال نمبر 4: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین سوالات کے عربی میں جوابات لکھیں؟
۱۵=۵×۳

۱-هل عنده ديك؟
۲-هل انت تكرم الضيف؟
۳-هل الصلوة فريضة؟
۴-هل تصلي في الغرفة؟
۵-هل تقرء في كتابك؟

(ب) جسمانی اعضاء میں سے کسی پانچ کے نام عربی میں لکھیں؟ ۱۰=۲×۵

# درجہ عامہ (برائے طالبات) سال اول 2019ء

## دوسرا پرچہ: حدیث وعربی ادب

### حصہ اوّل: حدیث مبارک

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل احادیث مبارکہ کا ترجمہ تحریر کریں؟

(i) عن عمر بن الخطاب قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول انما الاعمال بالنيات وانما لكل امرئ ما نوى فمن كانت هجرته الى الله ورسوله فهجرته الى الله ورسوله ومن كانت هجرته لدنيا يصيبها او امرأة ينكحها فهجرته الى ما هاجر اليه

(ii) ان احدكم يجمع خلقه في بطن امه اربعين يوماً نطفةً ثم يكون علقةً مثل ذلك ثم يكون مضغةً مثل ذلك ثم يرسل اليه الملك فينفخ في الروح ويؤمر باربع كلمات بكتب رزقه واجله وعمله وشقي او سعيد

(iii) عن ابى رقية تميم بن اوس الداري رضي الله عنه ان النبي صلى الله عليه وسلم قال الدين نصيحة قلنا لمن قال لله ولكتابه ولرسوله ولائمة المسلمين وعامتهم ۔ رواه مسلم

(iv) عن رسول الله صلى الله عليه وسلم ان الله كتب الاحسان على كل شيء فاذا قتلتم فاحسنوا القتلة واذا ذبحتم فاحسنوا الذبحة وليحد احدكم شفرته وليرح ذبيحته

(ب) مندرجہ بالا احادیث مبارکہ کے علاوہ اربعین نووی میں مذکور کوئی ایک حدیث مبارک لکھ کر اُس کی مختصر تشریح لکھیں؟

جواب: (الف) ترجمہ احادیث مبارکہ:

(i) حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا: اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے، ہر شخص کے لیے وہی ہے جس کی اس نے نیت کی۔ جس کی ہجرت اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے لیے ہو تو اس کی ہجرت اللہ اور اس کے رسول کے لیے ہوگی، جس نے حصول دنیا یا کسی عورت سے نکاح کرنے کے لیے ہجرت کی تو اس کی ہجرت اس مقصد کے لیے ہوگی۔

(ii) بیشک تم میں سے ہر ایک کے تخلیقی مادہ کو اس کی ماں کے پیٹ میں چالیس روز تک نطفے کی شکل میں رکھا جاتا ہے، وہ اتنے ہی عرصہ تک جمے ہوئے خون کی شکل میں رہتا ہے، پھر وہ اتنا ہی عرصہ تک گوشت کے لوتھڑے کی شکل میں رہتا ہے۔ پھر اس کی طرف فرشتہ کو بھیجا جاتا ہے جو اس لوتھڑے میں روح پھونکتا ہے۔ پھر اس فرشتہ کو چار باتیں لکھنے کا حکم ہوتا ہے: (۱) اس گوشت کے لوتھڑے کا رزق، (۲) موت، (۳) عمل، (۴) نیک بخت یا بد بخت۔

(iii) حضرت ابورقیہ تمیم بن اوس داری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: دین خیر خواہی کا نام ہے، ہم نے عرض کیا: کس کے لیے؟ آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے لیے، اس کی کتاب کے لیے، اس کے رسول کے لیے، مسلمانوں کے حکمرانوں کے لیے اور عام لوگوں کے لیے۔

(iv) بیشک اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کے بارے میں حسن سلوک کا مظاہرہ کرنا لازم کیا ہے، جب تم کسی کو (سزا کے طور پر) قتل کرو تو مناسب طریقے سے قتل کرو اور جب (کسی جانور کو) ذبح کرو تو اچھے طریقہ سے ذبح کرو، تمہیں چاہیے کہ اپنی چھری کو تیز کر لو اور ذبح ہونے والے (جانور) کو آرام پہنچاؤ۔

## (ب) اربعین نووی کی ایک حدیث اور اس کی تشریح:

**عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: من حسن اسلام المرأ ترکہ مالایعنیہ۔**

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

انسان کے اسلام کی ایک خوبی بے مقصد کام کو چھوڑ دینا۔

تشریح: انسان کی زندگی نہایت قیمتی ہے' لہٰذا اسے اپنی حیات مستعار کے ایک ایک لمحے کو ان کاموں میں صرف کرنا چاہیے جن سے اسے یا دوسرے لوگوں کو فائدہ پہنچے۔

جب کوئی شخص اسلام قبول کرتا ہے تو وہ اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کے احکام اور اس کے تابع کر لیتا ہے۔ لہٰذا مسلمان ہونے کی حیثیت سے وہ صرف ان ہی کاموں میں اپنا وقت اور جسمانی صلاحیتیں صرف کرے جن سے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا حاصل ہو۔ بے مقصد کاموں میں وقت صرف کرنے کی بجائے وہ اللہ تعالیٰ کے فرائض و واجبات، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتیں ادا کرنے اور خلق خدا کی خدمت میں خرچ کرنا چاہیے۔ بے مقصد کام کو چھوڑنا اس قدر اہم ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے حسن اسلام سے تعبیر فرمایا۔

## حصہ دوم: عربی ادب

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل جملوں کا اردو میں ترجمہ تحریر کریں؟

۱-هذه بقرة كبيرة

۲-هذه قطتي

۳-هذا لوح طارق

۴-يقرء زيد في كتابه

۵-صديقي يكتب على الورق

۶-هل يكتب بالقلم على الكراسة

(ب) درج ذیل الفاظ کے معانی لکھیں؟

(۱)سبورة، (۲)نخيل، (۳)الحصير، (۴)السوق، (۵)لحد، (۶)مهد، (۷)شارع، (۸)الباص، (۹)الضيف

جواب: (الف) فقرات کا اردو ترجمہ:

(۱) یہ گائے بڑی ہے۔

(۲) یہ میری بلی۔

(۳) یہ طارق کی تختی ہے۔

(۴) زید اپنی کتاب میں پڑھتا ہے۔

(۵) میرا دوست کاغذ پر لکھتا ہے۔

(۶) کیا قلم سے کاپی پر لکھا جاتا ہے۔

(ب) الفاظ کے معانی:

(۱) تختہ سیاہ، (۲) کھجور کا درخت، (۳) چٹائی، (۴) بازار، (۵) قبر، (۶) جھولا، (۷) سڑک، (۸) بس، (۹) مہمان

سوال نمبر 3: (الف) درج ذیل جملوں کی عربی بنائیں؟

۱-یہ سیب ہے۔ ۲-کیا تم اس کی کتاب میں پڑھتے ہو؟

۳-یہ سکول کا تختہ سیاہ ہے۔ ۴-یہ تمہارا دوست ہے۔

۵-وہ چوہا ہے۔ ۶-میں اس کی کاپی پر لکھتا ہوں۔

(ب) کوئی سے پانچ جانوروں کے نام عربی میں لکھیں (جن کا ذکر یہاں نہ ہوا ہو)؟

جواب: (الف) اردو جملوں کی عربی:

(۱) هذا اتفاح

(۲) هل تقرأ فی كتابه

(۳) هذه سبورة المدرسة

(۴) هذا صديقك

(۵) هو فارة

(۶) انا اكتب على كراسته

(ب) پانچ جانوروں کے عربی میں نام:

(۱) البقرة، (۲) الجاموس، (۳) الشاة، (۴) عقرب، (۵) الجمل، (۶) الفيل

سوال نمبر 4: (الف) درج ذیل سوالات کے عربی میں جوابات لکھیں؟

۱-هل عنده ديك؟

۲-هل انت تكرم الضيف؟

۳-هل الصلوٰة فريضة؟

۴-هل تصلی فی الغرفة؟

۵-هل تقرء فی كتابك؟

(ب) جسمانی اعضاء میں سے کسی پانچ کے نام عربی میں لکھیں؟

جواب: (الف) عربی میں جوابات:

(۱) نعم، عندی ديك

(۲) نعم، انا اكرم الضيف

(۳) نعم، الصلوٰة فريضة

(۴) نعم، اصلی فی الغرفة

(۵) نعم، اقرأ فی الكتاب

(ب) اعضاء جسم:

(۱) رأس، (۲) اذن، (۳) عين، (۴) فم، (۵) رقبة، (۶) يد، (۷) رجل

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1440ھ/2019ء

### تیسرا پرچہ: عقائد وفقہ

وقت: تین گھنٹے

کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: دونوں حصوں میں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### حصہ اوّل: عقائد

سوال نمبر 1: (الف) سنی بہشتی زیور کی روشنی میں اللہ تعالیٰ کے بارے میں کوئی سے تین عقیدوں کی وضاحت کریں؟ ۵×۳=۱۵

(ب) انبیاء علیہم السلام کے علم غیب اور معصوم ہونے کے بارے میں عقائد اہل سنت کی وضاحت کریں؟ ۵×۲=۱۰

سوال نمبر 2: (الف) ملائکہ کے ذمہ کیا کیا کام ہیں؟ نیز قرآن مجید اور دیگر آسمانی کتابوں میں کیا فرق ہے؟ ۷+۸=۱۵

(ب) قبر میں کتنے اور کون کون سے سوالات ہوں گے نیز مسلمان اور کافران کے کیا کیا جواب دیں گے؟ ۱۰

سوال نمبر 3: (الف) حضرت عیسیٰ علیہ السلام، امام مہدی رضی اللہ عنہ اور دجال میں سے ہر ایک کا مختصر تعارف بیان کریں؟ ۳×۵=۱۵

(ب) اعراف اور صراط کا کیا مطلب ہے؟ وضاحت کریں؟ ۵×۲=۱۰

### حصہ دوم: فقہ

سوال نمبر 4: (الف) وضو کی کوئی پانچ سنتیں، پانچ مستحبات اور پانچ مکروہات بیان کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) وضو کی فضیلت پر کوئی دو حدیثیں بیان کریں؟ ۵×۲=۱۰

سوال نمبر 5: (الف) غسل کن چیزوں سے فرض ہوتا ہے؟ نیز جس پر غسل فرض ہو وہ کون کونسے کام نہیں کر سکتا؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) کن کن جانوروں کا جھوٹا پانی پاک ہوتا ہے اور کن کا جھوٹا ناپاک ہو جاتا ہے؟ وضاحت کریں؟

۱۰=۲×۵

سوال نمبر 6: (الف) حیض، نفاس اور استحاضہ میں سے ہر ایک کی تعریف اور مدت بیان کریں؟

۱۵=۵×۳

(ب) نجاست غلیظہ اور خفیفہ کی تعریف اور ان میں سے ہر ایک کی معاف مقدار بیان کریں؟

۱۰=۵×۲

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (برائے طالبات) سال اول 2019ء

## تیسرا پرچہ: عقائد وفقہ

### حصہ اوّل: عقائد

سوال نمبر 1: (الف) سنی بہشتی زیور کی روشنی میں اللہ تعالیٰ کے بارے میں کوئی سے تین عقیدوں کی وضاحت کریں؟

(ب) انبیاء علیہم السلام کے علم غیب اور معصوم ہونے کے بارے میں عقائد اہل سنت کی وضاحت کریں؟

**جواب: (الف) ذات باری تعالیٰ سے متعلق تین عقائد:**

ذات باری تعالیٰ کے حوالے سے تین عقائد حسب ذیل ہیں:

(i) اللہ ایک ہے، اس کا کوئی شریک نہیں ہے، نہ ذات میں نہ صفات میں، نہ افعال میں، نہ احکام میں اور نہ اسماء میں۔ وہی معبود برحق ہے اور اس کا مستحق ہے کہ اس کی عبادت کی جائے۔ قدیم وازلی اور ابدی ہے۔ ہمیشہ سے ہے، ہمیشہ رہے گا۔ اس کی ذات قدیم، ازلی اور ابدی ہے۔ صفات بھی قدیم وازلی اور ابدی ہیں۔ ذات وصفات کے سوا ساری اشیاء حادث ہیں یعنی پہلے نہ تھیں پھر وجود میں آئیں۔ جو عالم میں سے کسی چیز کو قدیم مانے یا اس کے حادث یا نو پید ہونے میں شک کرے، وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

(ii) وہ حی ہے یعنی خود زندہ ہے اور سب کی زندگی اس کے ہاتھ میں ہے جسے چاہے اور جب چاہے زندگی بخشے اور زندہ کرے اور جب چاہے موت دے۔

(iii) وہ بے پرواہ ہے، غنی و بے نیاز ہے۔ کسی آن کسی بات میں کسی کا محتاج نہیں، بلکہ تمام جہاں اس کا محتاج ہے۔

## (ب) انبیاء علیہم السلام کے علم غیب اور معصوم ہونے کے بارے میں عقائد:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم میں دو قسم کے اوصاف پائے جاتے ہیں، ایک تو وہ ہیں جن میں نبی ورسول آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شریک ہیں مثلاً ایمان، اسلام، رسالت اور نبوت۔ دوسری قسم کے وہ اوصاف ہیں جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص ہیں اور ان میں کوئی دوسرا شریک نہیں ہوسکتا بلکہ دوسرے کا آپ کے ساتھ شریک ہونا محال ہے۔ آپ کے بعض خصائص حسب ذیل ہیں:

(i) سب سے قبل نبوت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ملی۔

(ii) بروز قیامت سب سے قبل آپ قبر انور سے برآمد ہوں گے۔

(iii) پل صراط پر آپ اپنی امت کو ساتھ لیکر گزریں گے۔

(iv) اللہ تعالیٰ آپ کو مقام محمود پر فائز کرے گا اور سب اولین وآخرین آپ کی تعریف کریں گے۔

(v) آپ صلی اللہ علیہ وسلم تمام مخلوق کی شفاعت کریں گے۔

(vi) قیامت کے دن لواء حمد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں دیا جائے گا اور سب لوگ اس کے نیچے ہوں گے۔

اہل سنت وجماعت کے مطابق تمام انبیاء ورسل علیہم السلام معصوم ہیں، ان سے بھول کر بھی اللہ تعالیٰ کی نافرمانی نہیں ہوسکتی۔ اسی طرح فرشتے بھی معصوم ہیں، ان سے بھی گناہ سرزد نہیں ہوسکتا۔ نبی تاحیات اپنے فرائض نبوت انجام دینے میں مصروف رہتا ہے اور کبھی اس سلسلہ میں غفلت سے کام نہیں لیتا۔ انبیاء علیہم السلام کے علاوہ صحابہ اور صالحین رضی اللہ تعالیٰ محفوظ تو ہوسکتے ہیں لیکن معصوم نہیں۔

سوال نمبر 2: (الف) ملائکہ کے ذمہ کیا کیا کام ہیں؟ نیز قرآن مجید اور دیگر آسمانی کتابوں میں کیا فرق ہے؟

(ب) قبر میں کتنے اور کون کون سے سوالات ہوں گے نیز مسلمان اور کافران کے کیا کیا جواب دیں گے؟

## جواب: (الف) ملائکہ کے ذمہ کام:

اللہ تعالیٰ کے حکم سے فرشتے مختلف کاموں میں مصروف رہتے ہیں، بعض کے ذمہ انبیاء کرام پر وحی لانا، کسی کے ذمہ بارش برسانا، کسی کے ذمہ ہوا چلانا، کسی کے ذمہ روزی پہنچانا، کسی کے ذمہ ماں کے پیٹ میں بچہ بنانا، کسی کے ذمہ محفلیں تلاش کرنا اور ان میں موجود لوگوں کی طرف سے پڑھا گیا درود وسلام آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کرنا، بعض کے ذمہ لوگوں کا نامہ اعمال تیار کرنا، بعض قبر میں میت سے سوالات کرتے ہیں، بعض اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کو گناہوں سے آگاہ کر کے اس سے بچاتے ہیں۔ ستر ہزار فرشتے صبح اور ستر ہزار فرشتے شام کو روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر حاضری دیتے ہیں۔

## قرآن کریم اور دیگر آسمانی کتب میں فرق:

اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم سے لوگوں کی ہدایت کے لیے انبیاء کرام کے مبعوث کرنے کا سلسلہ شروع کیا تو اسی مقصد کے لیے انہیں صحائف و کتب بھی عطا فرمائیں۔ انبیاء کرام کی طرح آسمانی کتب پر ایمان لانا ضروری ہے۔ سب کتابیں کلام الٰہی ہیں لیکن قرآن کریم کے علاوہ باقی کتب سماوی تبدیلی کا شکار ہو چکی ہیں۔

مشہور کتب سماوی چار ہیں جو مشہور چار انبیاء علیہم السلام پر اتاری گئیں:

(۱) تورات: یہ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر اتاری گئی۔

(۲) زبور: یہ حضرت داؤد علیہ السلام پر اتاری گئی۔

(۳) انجیل: یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اتاری گئی۔

(۴) قرآن کریم: یہ نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کی گئی۔

تورات و زبور دونوں عبرانی زبان میں تھیں اور انجیل سریانی زبان میں تھی جبکہ قرآن کریم عربی زبان میں ہے۔ عربی زبان سب سے قدیم و افضل ہے، کیونکہ قبر میں سوال و جواب، قیامت کے دن اور دخول جنت کے بعد اسی زبان میں گفتگو ہوگی۔

## (ب) قبر میں سوالات و جواب:

جب انسان فوت ہو جاتا ہے تو اسے قبر میں دفن کیا جاتا ہے، اس کے پاس نہایت ڈراؤنی شکل والے دو فرشتے آتے ہیں، وہ میت کو اٹھا کر بٹھا لیتے ہیں، پھر وہ اس سے سوالات کا سلسلہ شروع کرتے ہیں اور حسب ذیل تین سوالات کرتے ہیں:

(۱) من ربك؟ (تیرا رب کون ہے؟)

(۲) ما دينك؟ (تیرا دین کیا ہے؟)

(۳) ما تقول في حق هذا الرجل؟ (تو اس ذات کے بارے کیا کہا کرتا تھا؟)

مومن اور صالح شخص بالترتیب یوں جواب دیتا ہے:

(۱) ربي الله (میرا رب اللہ ہے)

(۲) ديني الاسلام (میرا دین اسلام ہے)

(۳) هذا رسول الله صلى الله عليه وسلم، یہ میرے آقا و مولا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

کافر اور مشرک میت مذکورہ بالا سوالات کے جوابات دینے سے قاصر رہتی ہے، کیونکہ اس پر گھبراہٹ

مسلط ہوتی ہے، اس پر عذاب مسلط کر دیا جاتا ہے، فرشتے اسے گرزوں سے پیٹتے ہیں اور اس کی قبر کو جہنم کا گہوارہ بنا دیا جاتا ہے۔

سوال نمبر 3: (الف) حضرت عیسیٰ علیہ السلام، امام مہدی رضی اللہ عنہ اور دجال میں سے ہر ایک کا مختصر تعارف بیان کریں؟

(ب) اعراف اور صراط کا کیا مطلب ہے؟ وضاحت کریں؟

## جواب: (الف) حضرت عیسیٰ علیہ السلام:

جب دجال کا فتنہ عروج کو پہنچ جائے گا، تو وہ ملعون ملک شام میں پہنچ کر مسلمانوں کا محاصرہ کرے گا، ناگاہ ایسی حالت میں قلعہ بند مسلمانوں کو غیب سے آواز آئے گی: گھبراؤ نہیں، فریادرس آپہنچا۔ اس وقت حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے دو فرشتوں کے پروں پر ہاتھ رکھے، زرد رنگ کا جوڑا زیب تن فرمائے ہوئے نہایت نورانی شکل میں دمشق کی جامع مسجد کے مشرقی منارہ پر دین مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے حاکم اور امام عادل و مجدد ملت ہو کر نزول فرمائیں گے، صبح کا وقت ہوگا، نماز فجر کے لیے اقامت ہو چکی ہوگی۔ حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ کو جو اس جماعت میں موجود ہوں گے، امامت کا حکم دیں گے۔ حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ نماز پڑھائیں گے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا دور سنہری ہوگا، زمین اپنے تمام خزانے اُگل دے گی، دین مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم کے قاضی و مجدد ہونے کی حیثیت سے زندگی گزاریں گے، نکاح ہوگا، اولاد ہوگی، آپ کا وصال ہوگا اور مدینہ منورہ میں روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں مدفون ہوں گے۔ جو ابھی تک جگہ خالی پڑی ہے۔

## حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ:

حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ آئمہ اثناء عشریہ (بارہ آئمہ) میں آخری امام اور خلیفۃ اللہ ہیں۔ آپ کا اسم گرامی محمد، باپ کا نام عبداللہ اور ماں کا نام آمنہ ہوگا۔ وہ نسباً حسنی سید اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد سے ہوں گے۔ چالیس سال کی عمر میں آپ کا ظہور ہوگا اور آپ کی خلافت آٹھ (۸) سال ہوگی، اس کے بعد آپ کا وصال ہوگا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام آپ کی نماز جنازہ پڑھائیں گے۔

## دجال کا ظہور:

دجال قوم یہود کا ایک مرد ہے جو اس وقت علم الٰہی میں قید ہے۔ جب وہ آزاد ہوگا، تو ایک عظیم لشکر کے ساتھ ملک خدا میں فتور پیدا کرنے کو شام و عراق کے میدان کے درمیان سے نکلے گا۔ اس کی ایک آنکھ اور ایک ابرو بالکل نہ ہوگا۔ اسی وجہ سے اسے مسیح چوپٹ کہتے ہیں۔ اس کے ساتھ یہودی فوجیں ہوں گی، اس کی پیشانی پر لکھا ہوگا: ک، ف، ر (یعنی کافر) جس کو ہر مسلمان پڑھے گا اور کافر کو نظر نہ آئے گا۔ اس کا فتنہ شدید ہوگا۔

## (ب) اعراف اور صراط کا مفہوم:

اعراف اور صراط کی وضاحت حسب ذیل ہے:

۱-اعراف: جنت اور دوزخ کے درمیان بطور پردہ ایک دیوار ہے، یہ دیوار جنت کی نعمتوں کو دوزخ تک اور دوزخ کی کلفتوں کو جنت تک پہنچنے سے مانع ہوگی۔ اسی درمیانی دیوار کی بلندی پر جو مقام ہے، اس کو اعراف کہتے ہیں۔

۲-صراط: یہ برحق ہے، یہ ایک پل کا نام ہے جو جہنم کی پشت پر نصب کیا جائے گا۔ یہ بال سے زیادہ باریک اور تلوار سے زیادہ تیز ہوگا۔ جنت میں جانے کا محض یہی راستہ ہوگا۔ سب کو اس پر گزرنا ہوگا۔ اپنے اپنے اعمال کے مطابق لوگ پل صراط سے گزریں گے، اپنے مرتبہ و مقام کے مطابق سہولت ہوگی یا دشواری۔ بعض نیک لوگ بجلی کی طرح، بعض تیز ہوا کی طرح، بعض پرندے کی اڑان کے مطابق بعض آدمی کی دوڑ کے مطابق، بعض بالکل آہستہ آہستہ، بعض سرین کے بل، بعض لنگڑاتے ہوئے گزریں گے۔ کفار کے لیے بڑی حسرت ہوگی، وہ پل سے ہرگز نہ گزر سکیں گے اور وہ دوزخ میں گر جائیں گے۔

### حصہ دوم: فقہ

سوال نمبر 4: (الف) وضو کی کوئی پانچ سنتیں، پانچ مستحبات اور پانچ مکروہات بیان کریں؟

(ب) وضو کی فضیلت پر کوئی دو حدیثیں بیان کریں؟

## جواب: (الف) وضو کی پانچ سنتیں:

(i) بسم اللہ پڑھنا

(ii) نیت کرنا

(iii) پہلے دونوں ہاتھوں کو گٹوں تک تین تین بار دھونا۔

(iv) مسواک کرنا

(v) تین بار کلی کرنا

## وضو کے پانچ مستحبات:

(i) قبلہ رخ اور بلند جگہ بیٹھ کر وضو کرنا۔

(ii) وضو کا پانی پاک جگہ پر گرانا۔

(iii) پانی بہاتے وقت ہر حصہ پر ہاتھ پھیرنا۔

(iv) اپنے ہاتھ سے پانی حاصل کرنا۔

(v) بغیر ضرورت کے کسی سے وضو میں مدد نہ لینا۔

**وضو کے مکروہات:**

(i) ناپاک جگہ پر بیٹھ کر وضو کرنا۔

(ii) مسجد میں وضو کرنا۔

(iii) اعضاء وضو سے برتن میں پانی ٹپکانا۔

(iv) اعضاء وضو پر پانی میں تھوکنا اور ناک صاف کرنا خواہ حوض کے کنارہ پر ہو۔

(v) قبلہ کی طرف کلی کرنا یا تھوکنا۔

**(ب) فضیلت وضو پر دو حدیثیں:**

i- قیامت کے دن میری امت اس حالت میں بلائی جائے گی کہ ان کے منہ اور ہاتھ آثار وضو سے چمکتے ہوں گے، تو جس سے ہو سکے چمک زیادہ کرے۔

ii- جو شخص ایک ایک بار وضو کرے تو یہ ضروری ہے، جو دو دو بار کرے اس کو دوگنا ثواب ملے گا، اور جو تین تین بار دھوئے تو یہ میرا اور اگلے نبیوں کا وضو ہے۔

حل شدہ پرچہ جات بابت 2018ء میں ملاحظہ کریں۔

سوال نمبر 5: (الف) غسل کن چیزوں سے فرض ہوتا ہے؟ نیز جس پر غسل فرض ہو وہ کون کونسے کام نہیں کر سکتا؟

(ب) کن کن جانوروں کا جھوٹا پانی پاک ہوتا ہے اور کن کا جھوٹا ناپاک ہو جاتا ہے؟ وضاحت کریں؟

**جواب: (الف) فرضیت غسل کے اسباب:**

۱- منی اپنی جگہ سے شہوت کے ساتھ الگ ہوئی اور عضو تناسل سے خارج ہو جائے تو غسل فرض ہے۔

۲- سوتے ہوئے اٹھا اور اپنے کپڑے یا بدن پر تری پائے تو غسل واجب ہوگا خواہ اسے انزال یا خواب یاد نہ ہو۔

۳- اگر تری کے بارے میں منی ہونا یقینی ہو خواہ خواب میں احتلام ہونا یاد نہ ہو، غسل فرض ہے۔

۴- اگر مرد اور عورت دونوں ایک چارپائی پر سوئے، بیدار ہونے پر منی پائی، دونوں احتلام کا انکار کرتے ہوں، تو اس صورت میں دونوں پر غسل فرض ہے۔

۵- مرد کی شرمگاہ عورت کی شرمگاہ میں داخل ہوگئی، تو دونوں پر غسل فرض ہے خواہ انزال ہوا ہو یا نہ، خواہ دونوں بالغ ہوں یا ایک نابالغ، آلہ تناسل میں شہوت ہو یا نہ ہو۔ تاہم نابالغ پر غسل واجب نہ ہوگا۔

**فرضیت غسل کی صورت میں کون سے کام منع ہیں:**

غسل فرض ہونے کی صورت میں حسب ذیل امور ممنوع ہوں گے:

۱-مسجد میں داخل ہونا۔

۲-تلاوت قرآن کرنا۔

۳-طواف بیت اللہ کرنا۔

۴-سجدہ تلاوت کرنا۔

تاہم ایک آدھی آیت، درود وسلام اور اذان کا جواب دینا جائز ہے مگر احتراز بہتر ہے۔

## (ب) جن جانوروں کا جھوٹا پاک ہے:

۱-وہ جانور جن کا گوشت کھایا جاتا ہے خواہ وہ چرند ہوں یا پرند، ان کا جھوٹا پاک ہے مثلاً گائے، بیل، بھینس، کبوتر اور تیتر وغیرہ۔ گھریلو مرغی کا جھوٹا پاک ہے، اگر وہ گندگی وغیرہ کھاتی ہو تو اس کا جھوٹا ناپاک ہے۔

۲-وہ جانور جن کا گوشت نہیں کھایا جاتا، ان کا جھوٹا ناپاک ہے مثلاً کتا، سور، چیتا، بھیڑیا، ہاتھی، گیدڑ وغیرہ۔

۳-پانی میں رہنے والے جانوروں کا جھوٹا پاک ہے خواہ وہ پانی میں پیدا ہوئے ہوں یا باہر پیدا ہو کر پانی میں داخل ہو گئے ہوں مثلاً کچھوا اور مینڈک وغیرہ۔

۴-جن جانوروں کا گوشت مکروہ ہے، ان کا جھوٹا بھی مکروہ ہے مثلاً خچر اور گدھا وغیرہ۔

سوال نمبر 6: (الف) حیض، نفاس اور استحاضہ میں سے ہر ایک کی تعریف اور مدت بیان کریں؟

(ب) نجاست غلیظہ اور خفیفہ کی تعریف اور ان میں سے ہر ایک کی معاف مقدار بیان کریں؟

## جواب: (الف) تینوں خونوں کی تعریف اور ان کی مدت:

۱-حیض: یہ وہ خون ہے جو بالغہ عورت کو ہر ماہ شرمگاہ سے برآمد ہوتا ہے۔ اس کی کم از کم مدت تین ایام اور زیادہ سے زیادہ دس دن ہے۔ اگر عورت کو تین دن سے کم یا دس ایام سے زیادہ آیا وہ استحاضہ کا ہوگا۔

۲-نفاس: یہ وہ خون ہے جو عورت کو بچہ کی پیدائش کے بعد شرمگاہ سے برآمد ہوتا ہے۔ اس کی کم از کم مدت کوئی نہیں اور زیادہ سے زیادہ مدت چالیس دن ہے۔ اگر کسی عورت کو چالیس ایام سے زیادہ آیا تو زیادہ دنوں والا خون استحاضہ کہلائے گا۔

۳-استحاضہ: یہ وہ خون ہے جو عورت کو کسی مرض کی وجہ سے شرمگاہ سے برآمد ہو۔ اس کی مدت متعین نہیں ہے۔

مسئلہ: حیض اور نفاس کے دوران نماز اور روزہ رکھنا حرام ہے۔ تاہم عورت روزوں کی قضاء کرے گی جبکہ نمازیں معاف ہیں۔ استحاضہ کے دوران نماز اور روزے معاف نہیں ہیں بلکہ عورت ہر نماز کے وقت

خون صاف کر کے وضو کرے گی اور نماز ادا کرے گی۔اسی طرح روزے بھی رکھے گی۔

## (ب) نجاست کی اقسام اور ان کے معاف ہونے کی مقدار:

نجاست کی دو اقسام ہیں، ان میں سے ہر ایک کی تعریف، حکم اور معاف ہونے کی مقدار حسب ذیل ہے:

۱-نجاست غلیظہ: یہ وہ نجاست ہے جو گاڑھی ہو یا اس کا جسم ہو مثلاً پاخانہ اور خون وغیرہ۔اگر یہ ایک درہم سے زائد ہو تو اس کا دور کرنا فرض ہے، اس کے ہوتے ہوئے نماز پڑھی تو نمازی گناہگار ہوگا۔اگر ایک درہم کے مساوی ہو تو اس کا دور کرنا واجب ہے، اگر اس کے ہوتے ہوئے نماز پڑھی تو واجب الاعادہ ہوگی۔اگر نجاست ایک درہم سے کم مقدار میں ہو تو اس کا پاک کرنا سنت ہے اور ایسی حالت میں پڑھی جانے والی کا اعادہ کرنا بہتر ہے۔

۲-نجاست خفیفہ: یہ وہ نجاست ہے جو گاڑھی نہ ہو اور نہ اس کا جسم ہو مثلاً چھوٹا پیشاب وغیرہ۔اس کا حکم یہ ہے کہ عضو کے چوتھائی حصہ سے کم ہو تو معاف ہے یعنی اس سے نماز ہو جائے گی۔اگر عضو کے چوتھائی حصہ یا اس سے زائد پھیلی ہوئی تو اس کا دھونا ضروری اور اس حالت میں پڑھی جانے والی نماز واجب الاعادہ ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1440ھ/2019ء

### چوتھا پرچہ: صرف

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے چار سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: (الف) علم صرف کی تعریف موضوع اور غرض تحریر کریں؟ ۵×۳=۱۵

(ب) ثلاثی مجرد اور خماسی مزید فیہ کی تعریف کر کے مثال دیں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 2: (الف) ناقص واوی اور مضاعف ثلاثی کی تعریف کریں نیز حروف علت تحریر کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) مشتق اور جامد کی تعریف کر کے ہر ایک کی ایک ایک مثال دیں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 3: (الف) "العلم" مصدر سے مکمل صرف صغیر تحریر کریں؟ ۱۵

(ب) "الضرب" سے فعل ماضی مطلق معروف کی گردان تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: مندرجہ ذیل میں سے پانچ الفاظ کے بارے میں بتائیں کہ وہ کس گردان کے کونسے صیغے ہیں؟ ۵×۵=۲۵

اِضْرِبِیْ، لَمْ تَنْصُرِیْ، سَمِعْتُنَّ، اُکْرِمْنَ، نَاصِرَاتٌ، فُتِحْنَ

سوال نمبر 5: (الف) امر حاضر بنانے کا طریقہ لکھ کر نَصَرَ یَنْصُرُ سے امر حاضر معروف کی گردان لکھیں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) کسی بھی باب سے اسم فاعل کی گردان تحریر کریں؟ ۱۰

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (برائے طالبات) سال اوّل 2019ء

## چوتھا پرچہ: صرف

سوال نمبر 1: (الف) علم صرف کی تعریف موضوع اور غرض تحریر کریں؟
(ب) ثلاثی مجرد اور خماسی مزید فیہ کی تعریف کر کے مثال دیں؟

### جواب: (الف) علم صرف:

صرف کا لغوی معنیٰ ہے: پھیرنا۔ اصطلاحی معنیٰ ہے: وہ علم جس میں ایک کلمہ سے دوسرے کلمات بنانے کا طریقہ بیان کیا جائے مثلاً ضَرْبٌ سے ضَرَبَ، یَضْرِبُ۔
موضوع: کلمہ صیغہ کے اعتبار سے۔
غرض وغایت: ذہن کو کلام عرب میں صیغہ کی غلطی سے محفوظ رکھنا۔

### (ب) ثلاثی مجرد اور خماسی مزید فیہ کی تعریف اور مثال:

جواب: ثلاثی مجرد: وہ اسم یا فعل جس میں تین حروف اصلی ہوں۔ مثلاً ضَرْبٌ، ضَرَبَ
خماسی مزید فیہ وہ اسم ہے، جس میں پانچ حروف اصلی سے زائد حروف بھی ہوں۔ مثلاً قَبَعْثَرِی
سوال نمبر 2: (الف) ناقص واوی اور مضاعف ثلاثی کی تعریف کریں نیز حروف علت تحریر کریں؟
(ب) مشتق اور جامد کی تعریف کر کے ہر ایک کی ایک ایک مثال دیں؟

### جواب: (الف) ناقص واوی اور مضاعف ثلاثی کی تعریف:

۱- ناقص واوی: وہ اسم یا فعل ہے جس کے لام کلمہ میں حرف علت ہو۔ اگر حرف علت واؤ ہو تو اسے ناقص واوی کہتے ہیں مثلاً دَعْوٌ، دَعَا۔ اگر حرف علت یاء ہو تو اسے ناقص یائی کہتے ہیں جیسے: رَمْیٌ، رَمٰی۔

۲- مضاعف ثلاثی: وہ اسم یا فعل ہے جس میں تین حروف اصلیہ میں ایک جنس کے دو حروف ہوں جیسے: مَدٌّ، مَدَّ۔

حروف علت: علت کا معنیٰ ''بیماری'' ہے، حرف علت سے مراد وہ حروف ہیں جن میں زیادہ تبدیلی ہوتی ہے اور اہل عرب انہیں عموماً علالت کی حالت میں بکثرت استعمال کرتے ہیں۔ وہ تعداد میں تین ہیں:
الف، واؤ، یاء۔

(ب) مشتق اور جامد کی تعریف اور مثال:

۱- مشتق: وہ کلمہ ہے جو دوسرے سے بنایا گیا ہو مثلاً ضَارِبٌ کو یَضْرِبُ سے اور یَضْرِبُ کو ضَرَبَ سے بنایا گیا ہے۔

۲- وہ کلمہ ہے جو نہ کسی سے بنایا گیا ہو اور نہ اس سے کوئی کلمہ بنایا جائے مثلاً حجر۔

سوال نمبر3: (الف) "العلم" مصدر سے مکمل صرف صغیر تحریر کریں؟

(ب) "الضرب" سے فعل ماضی مطلق معروف کی گردان تحریر کریں؟

جواب: (الف) "العلم" مصدر سے مکمل صرف صغیر:

عَلِمَ يَعْلَمُ عِلْمًا فَهُوَ عَالِمٌ وَ عُلِمَ يُعْلَمُ عِلْمًا فَذَالِكَ مَعْلُوْمٌ لَمْ يَعْلَمْ لَمْ يُعْلَمْ لَا يَعْلَمُ لَا يُعْلَمُ لَنْ يَعْلَمَ لَنْ يُعْلَمَ الْاَمْرُ مِنْهُ اِعْلَمْ لِتَعْلَمْ لِيُعْلَمْ لِيَعْلَمْ وَالنَّهْيُ عَنْهُ لَا تَعْلَمْ لَا تُعْلَمْ لَا يَعْلَمْ لَا يُعْلَمْ الظَّرْفُ مِنْهُ مَعْلَمٌ مَعْلَمَانِ مَعَالِمُ وَ مُعَيْلِمٌ وَالْاٰلَةُ الْوُسْطٰى مِنْهُ مِعْلَمَةٌ مِعْلَمَتَانِ مَعَالِمُ مُعَيْلِمَةٌ و الألة الكبرى منه مِعْلَامٌ مِعْلَامَانِ مَعَالِمُ مُعَيْلِيْمٌ وَمُعَيْلِيْمَةٌ وَاَفْعَلُ التَّفْضِيْلِ الْمُذَكَّرِ مِنْهُ اَعْلَمُ اَعْلَمَانِ اَعْلَمُوْنَ اَعَالِمُ اُعَيْلَمُ وَالْمُؤَنَّثُ مِنْهُ عُلْمٰى عُلْمَيَانِ عُلْمَيَاتٌ عُلَمٌ عُلَيْمٰى وَفِعْلُ التَّعَجُّبِ مِنْهُ مَا اَعْلَمَهٗ وَاَعْلِمْ بِهٖ وَعَلُمَ يَا عُلْمَتَ

(ب) "الضرب" سے ماضی مطلق کی گردان:

ضَرَبَ، ضَرَبَا، ضَرَبُوْا، ضَرَبَتْ، ضَرَبَتَا، ضَرَبْنَ، ضَرَبْتَ، ضَرَبْتُمَا، ضَرَبْتُمْ، ضَرَبْتِ، ضَرَبْتُمَا، ضَرَبْتُنَّ، ضَرَبْتُ، ضَرَبْنَا۔

سوال نمبر4: مندرجہ ذیل الفاظ کے بارے میں بتائیں کہ وہ کس گردان کے کون سے صیغے ہیں؟

اِضْرِبِیْ، لَمْ تَنْصُرِیْ، سَمِعْتُنَّ، اَکْرِمْنَ، نَاصِرَاتٌ، فُتِحْنَ

جواب: الفاظ، صیغے اور گردان:

اِضْرِبِیْ: صیغہ واحد مؤنث حاضر فعل امر حاضر معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعِلُ۔

لَمْ تَنْصُرِیْ: صیغہ واحد مؤنث حاضر فعل نفی جحد معلوم ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعُلُ۔

سَمِعْتُنَّ: صیغہ جمع مؤنث حاضر فعل ماضی مطلق معروف ثلاثی مجرد از باب فَعِلَ یَفْعَلُ۔

اَکْرِمْنَ: صیغہ جمع مؤنث حاضر فعل امر حاضر معروف ثلاثی مزید فیہ از باب اِفْعَالٌ۔

نَاصِرَاتٌ: صیغہ جمع مؤنث اسم فاعل ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعُلُ۔

فُتِحْنَ: صیغہ جمع مؤنث غائب فعل ماضی مطلق مجہول ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعَلُ۔

سوال نمبر 5: (الف) امر حاضر بنانے کا طریقہ لکھ کر نَصَرَ یَنْصُرُ سے امر حاضر معروف کی گردان لکھیں؟
(ب) کسی بھی باب سے اسم فاعل کی گردان تحریر کریں؟

## جواب: (الف) امر حاضر معروف بنانے کا طریقہ:

جواب: (الف) امر حاضر معروف بنانے کا قاعدہ: یہ ہے کہ مضارع حاضر معروف سے علامت مضارع تاء کو گرا دینے کے بعد اگر پہلا حرف متحرک ہو تو آخر کو ساکن کر دو اگر حرف علت نہ ہو جیسے: تُعَلِّمُ سے عَلِّمْ اور تَضَعُ سے ضَعْ اور اگر حرف علت ہو تو اس کو گرا دو جیسے تَقِيْ سے قِ۔
اگر علامت مضارع دور کرنے کے بعد پہلا حرف ساکن ہو تو عین کلمہ کو دیکھو۔ اگر عین کلمہ مکسور ہے یا مفتوح تو ہمزہ وصلی مکسور شروع میں لگا دو اگر حرف علت نہ ہو جیسے تَسْمَعُ سے اِسْمَعْ اور تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ۔ اگر آخر میں حرف علت ہو تو گرا دو جیسے تَرْمِيْ سے اِرْمِ اور تَخْشٰى سے اِخْشَ۔
اگر عین کلمہ مضموم ہو تو ہمزہ وصلی مضموم شروع میں لگا دو اگر حرف علت نہ ہو جیسے تَنْصُرُ سے اُنْصُرْ۔ اگر حرف علت ہو تو اس کو گرا دو جیسے تَدْعُوْ سے اُدْعُ۔
نوٹ: فعل امر میں نون جمع مؤنث باقی رہتا ہے اور نون اعرابی گرا دیا جاتا ہے۔

(ب) امر حاضر معروف کی گردان:

| اُنْصُرْ | مدد کر تو ایک مرد | اُنْصُرِيْ | مدد کر تو ایک عورت |
|---|---|---|---|
| اُنْصُرَا | مدد کرو تم دو مرد | اُنْصُرَا | مدد کرو تم دو عورتیں |
| اُنْصُرُوْا | مدد کرو تم سب مرد | اُنْصُرْنَ | مدد کرو تم سب عورتیں |

سوال نمبر 5: (الف) درج ذیل صیغے بتائیں؟

| جواب: الفاظ | صیغے | الفاظ | صیغہ |
|---|---|---|---|
| ضَرَبَتْ | واحد مؤنث غائب | فَعَلْتِ | واحد مؤنث حاضر |
| فَعَلُوْا | جمع مذکر غائب | يَفْتَحَانِ | تثنیہ مذکر غائب |
| فَتَحْتُ | واحد متکلم | اَسْمَعُ | واحد متکلم |
| نَصَرَا | تثنیہ مذکر غائب | | |

(ب) درج ذیل جملوں کی عربی بنائیں؟ جواب:

| اردو | عربی |
|---|---|
| وہ سب مرد مارے جائیں گے | يُضْرَبُوْنَ |

| | |
|---|---|
| وہ سب عورتیں جانتی ہیں | يَعْلَمْنَ |
| وہ دو مرد سنے گئے | سُمِعَا |
| ان سب مردوں نے مارا | ضَرَبُوْا |
| وہ دو عورتیں مدد کی گئی | نُصِرَتَا |
| ہم نے سنا | سَمِعْنَا |
| تم سب عورتوں نے کیا | فَعَلْتُنَّ |
| اس ایک مرد نے کھولا | فَتَحَ |

(ب) اسم فاعل کی گردان:

فَاعِلٌ فَاعِلَانِ فَاعِلُوْنَ فَعَلَةٌ فَعَّالٌ فَعَّلٌ فُعَلٌ فُعَلَاءُ فُعْلَانٌ فِعَالٌ فُعُوْلٌ فُوَيْعِلٌ فَاعِلَةٌ فَاعِلَتَانِ فَاعِلَاتٌ فَوَاعِلُ فُعَّلٌ فُوَيْعِلَةٌ۔

☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1440ھ/2019ء

### پانچواں پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے — کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل میں سے صرف چار اصطلاحات کی تعریفات و امثلہ تحریر کریں؟ ۴×۵=۲۰

(i) عقود، (ii) اسم مصدر، (iii) جملہ انشائیہ، (iv) تمنی، (v) کلمہ، (vi) مرکب تقییدی

(ب) درج ذیل مرکبات میں سے صرف دو کی ترکیب کریں۔ ۲×۱۰=۲۰

(i) ضَرَبَ زَیْدٌ، (ii) مَرَرْتُ بِغُلَامِیْ، (iii) هُنَّ مُسْلِمَاتٌ، (iv) رَأَیْتُ عُمَرَ

سوال نمبر 2: (الف) غیر منصرف، جمع مؤنث سالم اور تثنیہ کا اعراب (رفعی، نصبی و جری حالت) تحریر کریں؟ ۵×۳=۱۵

(ب) غیر منصرف کے اسباب لکھ کر عجمہ کی تعریف قلمبند کریں؟ ۸+۷=۱۵

سوال نمبر 3: (الف) اسمائے افعال اور اسمائے ظروف زمان تحریر کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) درج ذیل میں سے مرکب مفید اور مرکب غیر مفید الگ الگ کریں؟ ۵×۳=۱۵

طَلَعَتِ الشَّمْسُ، کِتَابُ اللّٰہِ، اَحَدَ عَشَرَ، جَآءَ رَجُلٌ، کَتَبَ عَمْرٌو

سوال نمبر 4: (الف) مفعولِ مطلق اور مفعول لہٗ کی تعریف کر کے مثال دیں۔ ۸+۷=۱۵

(ب) افعال ناقصہ تحریر کر کے ان کا عمل بتائیں نیز حروف ندا کتنے اور کون کون سے ہیں؟ ۸+۷=۱۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (برائے طالبات) سال اول 2019ء

### پانچواں پرچہ: نحو

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات و امثلہ تحریر کریں؟

(i) عقود، (ii) اسم مصدر، (iii) جملہ انشائیہ، (iv) تمنی، (v) کلمہ، (vi) مرکب تقییدی

(ب) درج ذیل مرکبات کی ترکیب کریں۔

(i) ضَرَبَ زَیْدٌ، (ii) مَرَرْتُ بِغُلَامِیْ، (iii) هُنَّ مُسْلِمَاتٌ، (iv) رَأَیْتُ عُمَرَ

جواب: (الف) اصطلاحات کی تعریفات وامثلہ:

(i) عقود: معاملات طے کرنا مثلاً بِعْتُ وَ اِشْتَرَیْتُ۔

(ii) مصدر: وہ اسم ہے جس سے دوسرے کلمات بنائے جائیں مثلاً ضَرْبًا۔

(iii) جملہ انشائیہ: یہ وہ جملہ ہوتا ہے جس کے قائل کو سچا یا جھوٹا قرار نہ دیا جائے مثلاً اِضْرِبْ۔

(iv) تمنی: وہ جملہ ہے جس میں آرزو پائی جائے جیسے: لَیْتَ زَیْدًا عَالِمٌ۔

(v) کلمہ: وہ اکیلا لفظ ہے جو معنیٰ مفرد پر دلالت کرے مثلاً زَیْدٌ۔

(vi) مرکب تقییدی: وہ مرکب غیر مفید ہے جس کی دوسری جز پہلی کے لیے قید بنے مثلاً غُلَامُ زَیْدٍ۔

(ب) جملوں کی ترکیب نحوی:

(i) ضَرَبَ زَیْدٌ: ضَرَبَ صیغہ واحد مذکر غائب فعل ماضی مطلق مثبت معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعِلُ زَیْدٌ مفرد منصرف صحیح رفع ضمہ کے ساتھ، نصب فتح کے ساتھ اور جر کسرہ کے ساتھ مرفوع لفظاً فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(ii) مَرَرْتُ بِغُلَامِیْ: مَرَرْتُ صیغہ واحد متکلم فعل ماضی مطلق مثبت معروف تاء ضمیر مرفوع محلاً فاعل۔ بِغُلَامِیْ باء حرف جار مبنی بر کسر مبنیات اصلیہ سے، غلام مفرد منصرف صحیح مجرور لفظاً مضاف، ی ضمیر برائے واحد متکلم مجرور محلاً مضاف الیہ، مضاف الیہ اپنے مضاف سے ملکر مجرور ہوا جار کا، جار با مجرور متعلق ہوا ظرف لغو مَرَرْتُ کے، مَرَرْتُ فعل اپنے فاعل اور متعلق سے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

(iii) هُنَّ مُسْلِمَاتٌ: هُنَّ ضمیر منفصل برائے جمع مؤنث غائب مرفوع محلاً مبتداء، مُسْلِمَاتٌ: اسم مفعول صیغہ جمع مؤنث سالم مرفوع لفظاً خبر، مبتداء اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(iv) رَأَیْتُ عُمَرَ: رَأَیْتُ فعل با فاعل، عُمَرُ مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

سوال نمبر 2: (الف) غیر منصرف، جمع مؤنث سالم اور تثنیہ کا اعراب (رفعی نصبی وجری حالت) تحریر کریں؟

(ب) غیر منصرف کے اسباب لکھ کر عجمہ کی تعریف قلمبند کریں؟

جواب: (الف) اصطلاحات کے اعراب:

ا۔ غیر منصرف: رفع ضمہ لفظی کے ساتھ، نصب اور جر فتح لفظی کے ساتھ آتا ہے جیسے: جَاءَنِیْ اَحْمَدُ،

رَأَيْتُ اَحْمَدَ وَ مَرَرْتُ بِاَحْمَدَ۔

۲- جمع مؤنث سالم: رفع ضمہ لفظی سے، نصب اور جر دونوں کسرہ لفظی سے آتے ہیں مثلاً هُنَّ مُسْلِمَاتٌ، رَأَيْتُ مُسْلِمَاتٍ وَ مَرَرْتُ بِمُسْلِمَاتٍ۔

۳- تثنیہ: رفع الف ماقبل مفتوح سے جبکہ نصب اور جر یاء ماقبل مفتوح اور نون مکسورہ سے آتا ہے جیسے: جَآءَنِیْ رَجُلَانِ، رَأَيْتُ رَجُلَيْنِ مَرَرْتُ بِرَجُلَيْنِ۔

## (ب) غیر منصرف کے اسباب:

غیر منصرف کے اسباب نو ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) عدل، (۲) وصف، (۳) تانیث، (۴) معرفہ، (۵) عجمہ، (۶) جمع، (۷) ترکیب، (۸) وزن فعل، (۹) الف نون زائدتان۔

عجمہ: عربی زبان کے علاوہ کسی زبان میں علم ہو، اس کے لیے شرط ہے کہ علم ہو اور تین حروف سے زائد ہو جیسے: اِبْرَاهِيْمَ۔

سوال نمبر 3: (الف) اسمائے افعال اور اسمائے ظروف زمان تحریر کریں؟

(ب) درج ذیل میں سے مرکب مفید اور مرکب غیر مفید الگ الگ کریں۔

طَلَعَتِ الشَّمْسُ، كِتَابُ اللّٰهِ، اَحَدَ عَشَرَ، جَآءَ رَجُلٌ، كَتَبَ عَمْرٌو

## جواب: (الف) اسماء افعال:

اسماء افعال وہ ہیں جو شکل وصورت میں اسماء ہوں اور افعال کے معنیٰ کے ساتھ ہوں۔ اسماء افعال کی دو اقسام ہیں:

۱- اسماء افعال بمعنیٰ امر حاضر: وہ تعداد میں چھ ہیں:

(۱) رُوَيْدَ، (۲) بَلْهَ، (۳) حَيَّهَلَ، (۴) عَلَيْكَ، (۵) دُوْنَكَ، (۶) هَا۔ مثلاً رُوَيْدَ زَيْدًا یعنی امهله۔

۲- اسماء افعال بمعنیٰ فعل ماضی: یہ تین اسماء ہیں:

(۱) هَيْهَاتَ، (۲) شَتَّانَ، (۳) سَرْعَانَ جیسے: هَيْهَاتَ يَوْمُ الْعِيْدِ اَیْ بَعُدَ۔

## اسماء ظروف:

وہ اسماء ہیں جو کام کرنے کے زمانہ کو ظاہر کریں، اس کی دو اقسام ہیں جو حسب ذیل ہیں:

۱- اسماء ظرف زمان مبہم: وہ ہیں جن کی حد مقرر نہ ہو جیسے: (۱) حِيْنًا، (۲) وَقْتًا، (۳) دَهْرًا۔

۲- اسماء ظرف زمان محدود: وہ اسماء ہیں جن کی حد مقرر ہو، وہ حسب ذیل ہیں:

(۱) دَقِیْقَۃً، (۲) لَیْلاً، (۳) یَوْمًا، (۴) سَبْتًا، (۵) شَھْرًا، (۶) سَنَۃً۔

اسماء ظروف فِیْ مقدر کی وجہ سے منصوب ہوتے ہیں۔

## (ب) مرکب مفید اور مرکب غیر مفید:

دونوں کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱۔ مرکب مفید: طَلَعَتِ الشَّمْسُ، جَآءَ رَجُلٌ، کَتَبَ عَمْرٌو۔

۲۔ مرکب غیر مفید: کِتَابُ اللہِ، اَحَدَ عَشَرَ۔

سوال نمبر 4: (الف) مفعول مطلق اور مفعول لہ کی تعریف کرکے مثال دیں؟

(ب) افعال ناقصہ تحریر کرکے ان کا عمل بتائیں نیز حروف ندا کتنے اور کون کونسے ہیں؟

## جواب: (الف) مفعول مطلق اور مفعول لہ کی تعریف و امثلہ:

۱۔ مفعول مطلق: وہ مفعول ہے جو اپنے فعل کا ہم معنیٰ ہو جیسے: ضَرَبْتُ ضَرْبًا (میں نے خوب مارا)

۲۔ مفعول لہ: وہ مفعول ہے، جس کے لیے فعل مذکور کیا گیا ہو جیسے: قُمْتُ اِکْرَامًا لِزَیْدٍ۔

## (ب) افعال ناقصہ اور ان کا عمل:

افعال ناقصہ سترہ ہیں:

(۱) کَانَ، (۲) صَارَ، (۳) اَصْبَحَ، (۴) اَمْسٰی، (۵) اَضْحٰی، (۶) ظَلَّ، (۷) بَاتَ، (۸) رَاحَ، (۹) آضَ، (۱۰) عَادَ، (۱۱) غَدَا، (۱۲) مَا زَالَ، (۱۳) مَا بَرِحَ، (۱۴) مَا فَتِیَٔ، (۱۵) مَا انْفَکَّ، (۱۶) مَا دَامَ، (۱۷) لَیْسَ۔

عمل: یہ افعال جملہ اسمیہ پر داخل ہو کر مبتداء کو رفع دیتے ہیں، اسے ان کا اسم اور خبر کو نصب دیتے ہیں اور اُسے ان کی خبر کہا جاتا ہے۔ جیسے: کَانَ زَیْدٌ قَائِمًا۔

### حروف نداء:

حروف نداء وہ ہیں جن کے ساتھ کسی کو پکارا جائے، وہ تعداد میں پانچ ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) یَا، (۲) اَیَا، (۳) ھَیَا، (۴) اَیْ، (۵) ہمزہ مفتوحہ (اَ)

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1440ھ/2019ء

## چھٹا پرچہ: سائنس و مطالعہ پاکستان

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر ایک اور پانچ لازمی ہیں باقی دونوں حصوں سے کوئی دو دو سوال حل کریں۔

### حصہ اوّل: جنرل سائنس

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل کی تعریف کریں؟ ۱۰

فزکس، باٹنی، میڈیسن، سائنس، زراعت

(ب) مختصر جواب دیں؟ ۱۰

۱- جابر بن حیان کس علم کا ماہر تھا؟

۲- پولیو کی بیماری کس سے پھیلتی ہے؟

۳- HIV کس کا مخفف ہے۔

۴- ایڈز کی بیماری کے وائرس کا نام لکھیں؟

۵- سٹرلائزیشن سے کیا مراد ہے؟

سوال نمبر 2: اسلام میں سائنس کے تصور کو تفصیل سے بیان کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 3: سائنس اور ٹیکنالوجی کا ہماری زندگی میں کیا کردار ہے؟ وضاحت کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 4: فلو یا انفلوئزا پر نوٹ لکھیں؟ ۱۵

### حصہ دوم: مطالعہ پاکستان

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہ پر کریں؟ ۱۰

۱-...... میں نادر شاہ قتل ہوا۔

۲- برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد...... نے رکھی۔

۳- محمد بن قاسم نے...... سندھ پر حملہ کیا۔

۴- قائداعظم...... کو پیدا ہوئے۔

۵-قطب الدین ایبک کا مزار......میں واقع ہے۔

(ب) مختصر جواب دیں؟ ۱۰

۱-برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد کس نے رکھی؟

۲-قائداعظم نے چودہ نکات کب پیش کیے؟

۳-مسلمانوں نے یوم نجات کب منایا؟

۴-علامہ اقبال نے خطبہ الہ آباد کب پیش کیا؟

۵-انڈین نیشنل کانگریس کب قائم کی گئی؟

سوال نمبر 6: اسلامی نظریہ حیات پر تفصیلی نوٹ لکھیں؟ ۱۵

سوال نمبر 7: انگریز کے خلاف جنگ آزادی کے محرکات پر روشنی ڈالیں؟ ۱۵

سوال نمبر 8: برصغیر میں مسلمانوں کے زوال کے اسباب تفصیلاً لکھیں؟ ۱۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (برائے طالبات) سال اول 2019ء

## چھٹا پرچہ: سائنس ومطالعہ پاکستان

### حصہ اوّل: جنرل سائنس

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل کی تعریف کریں؟

فزکس، باٹنی، میڈیسن، سائنس، زراعت

(ب) مختصر جواب دیں؟

۱-جابر بن حیان کس علم کا ماہر تھا؟

۲-پولیو کی بیماری کس سے پھیلتی ہے؟

۳-HIV کس کا مخفف ہے؟

۴-ایڈز کی بیماری کے وائرس کا نام لکھیں؟

۵-سنٹرلائزیشن سے کیا مراد ہے؟

**جواب: (الف): سائنس:**

سائنس ایک لاطینی زبان کا لفظ ہے جس کے لغوی معنی حقائق کا اصلی شکل میں باقاعدہ مطالعہ کرنا ہے۔ سائنس کا بنیادی اصول مشاہدہ اور استدلال ہے۔ تجربات کی روشنی میں سائنسی قانون وضع کرنا سائنسی

طریقہ کار کہلاتا ہے۔

**زراعت:**

کھیتی باڑی کے طریقے، گوشت اور دودھ دینے والے جانوروں کو پالنے کا علم زراعت کہلاتا ہے۔ فصلوں کی بیماریاں، ان سے بچاؤ کے طریقے، زراعت میں استعمال ہونے والے آلات، مشینیں، کھادیں اور جراثیم کش ادویات کی تیاری وغیرہ اسی سائنس میں شامل ہیں۔

**فزکس:**

فزکس وہ علم ہے جو بالخصوص مادی اشیاء اور ان کی توانائی وغیرہ سے متعلق ہوتا ہے۔ فزکس کو پیمائش کی سائنس کا نام بھی دیا گیا ہے۔ کیونکہ اس علم کا تعلق زیادہ تر ناپ تول سے ہے۔ مکینکس، حرارت، روشنی، آواز اور الیکٹریسٹی وغیرہ اس کی اہم شاخیں ہیں۔

**(۱) باٹنی**

پودوں کے متعلق علم کو باٹنی یعنی علم نباتات کہتے ہیں۔ اس میں پودوں کی ساخت، نشوونما اور ان کے ماحول کے بارے میں بحث کرتے ہیں۔

**میڈیسن:**

یہ سائنس کی وہ شاخ ہے جو جانداروں کے اجسام کی ساخت، امراض کی تشخیص، طریقہ علاج، ادویات کی تیاری، تشخیص علاج میں استعمال ہونے والے آلات اور مشینوں کے علم سے متعلق ہے۔

(ب): (۱) جواب: جابر بن حیان علم کیمیا کا ماہر تھا۔

(۲) پولیو کی بیماری پولیو وائرس سے پھیلتی ہے۔

(۳) HIV انگریزی الفاظ Human Immuno Deficiency کا مخفف ہے۔ یہ وائرس ایڈز کی بیماری کا سبب بنتا ہے۔

(۴) ایڈز کے وائرس کا نام ایچ آئی وی (HIV) ہے۔

(۵) یہ طریقہ جراثیم کو مارنے کا بہترین طریقہ ہے۔ اس میں دودھ، پھلوں کا رس اور دوسری کھانے پینے کی اشیاء کو ایک یا دو سیکنڈ تک 148.9 ڈگری سی تک گرم کیا جاتا ہے۔ اس سے نہ صرف جراثیم بلکہ سپورز بھی ان کے ہلاک ہو جاتے ہیں۔ سٹرلائزڈ فوڈ کو فریج کے بغیر عام ٹمپریچر پر کئی دنوں بلکہ کئی مہینوں تک سٹور کیا جا سکتا ہے۔

**سوال نمبر 2: اسلام میں سائنس کے تصور کو تفصیل سے بیان کریں؟**

(ج) جواب: اسلام کی نظر میں سائنس کا مفہوم: اسلام نہ صرف انسانوں بلکہ تمام جانداروں کی سلامتی اور فلاح و بہبود کا خواہاں ہے۔ قرآن پاک اکثر مقامات پر انسانوں کو مشاہدے، تجربے اور نتائج اخذ کرنے اور عمل کرنے کی تلقین کرتا ہے۔ قرآن پاک میں علم ہی کو برتری کی بنیاد بنایا گیا ہے جیسے سورۂ بقرہ کی آیت 31 میں فرشتوں پر حضرت آدم علیہ السلام کو برتری صرف علم کی بدولت ہے۔

اسلام میں سائنس کا مفہوم یہ ہے کہ کائنات پر غور و فکر کرو، قدرتی وسائل و ذرائع اور مظاہرہ کا بغور مشاہدہ کر کے مطالعہ کرو اور ان میں سے ان کی حقیقت اور وجود کے متعلق تحقیق کرو۔

اسلام کائنات کے علم کے بارے میں قرآن پاک کے بنیادی فلسفے پر یقین رکھتا ہے جو یہ بتاتا ہے کہ اس کا حقیقی مالک اور خالق اللہ تعالیٰ عز و جل کی ذات ہے۔ اس لئے انسان کو کائنات کے بارے میں تدبر و تفکر کی دعوت دیتا ہے۔

سوال نمبر 3: سائنس اور ٹیکنالوجی کا ہماری زندگی میں کیا کردار ہے؟ وضاحت کریں؟

**جواب: سائنس اور ٹیکنالوجی کا ہماری زندگی میں کردار:**

ہماری روزمرہ زندگی میں استعمال ہونے والی اشیاء مثلاً کمہار کا چاک، لوہار کی بھٹی، جولاہے کا تکلہ، کسان کا ہل اور رہٹ، چپوؤں سے چلنے والی کشتیاں وغیرہ سب زمانہ قدیم کے علم اور اس کی ٹیکنالوجی پر مشتمل ہیں۔

انیسویں صدی کے نصف میں بجلی کی وسیع پیمانے پر تیاری اور ترسیل نے گھریلو اور صنعتی استعمال کے لیے بے شمار ایجادات کو جنم دیا ہے۔ بجلی نہ صرف روشنی مہیا کرتی ہے بلکہ وہ گھروں اور کارخانوں میں ہزاروں مختلف مشینوں کو چلاتی ہے۔ اس سے صنعتی پیداوار میں خاطر خواہ اضافہ ہوا ہے۔

موجودہ صدی میں ہونے والی مختلف دریافتوں نے مواصلاتی نظام میں لازوال ترقی کی ہے۔ وائرلیس، ٹیلی فون، ریڈیو، ٹیلی ویژن، کمپیوٹر اور مواصلاتی سیاروں نے دنیا بھر کے نظام کو ایک ہی لڑی میں پرو دیا ہے۔ انسان نے خلا میں سفر کو ممکن بنا دیا ہے۔

آج کا دور کمپیوٹر کا دور ہے جو کہ جدید دور کی اہم ایجاد ہے۔ کمپیوٹر سے ای میل کے ذریعے پیغام رسانی بہت تیز ہو گئی ہے۔ کمپیوٹر نے تصاویر کا حصول بھی بہت آسان بنا دیا ہے۔ اس سے گھر بیٹھے ملکی و غیر ملکی معلومات حاصل کر سکتے ہیں علیہ السلام کیونکہ تمام کمپیوٹر انٹرنیٹ کے ذریعے ایک دوسرے سے منسلک کیے جا سکتے ہیں۔ زراعت میں زیادہ پیداوار دینے والے بیج، کرم کش ادویات، کیمیائی کھادیں، زرعی مشینیں، مواصلات میں آواز کی رفتار سے اڑنے والے تیز جہاز بھی ٹیکنالوجی میں ہونے والی انقلابی ایجادات کی مرہون منت ہیں۔

سوال نمبر 4: فلو یا انفلوئنزا پر نوٹ لکھیں؟

جواب: انفلوئنزا کے وائرس کی تین اقسام ہیں، ٹائپ اے، ٹائپ بی اور ٹائپ سی، انفلوئنزا وائرس لیکن زیادہ خطرناک اے اور بی اقسام ہیں۔ انفلوئنزا بہت تیزی سے پھیلنے والی بیماری ہے۔ جو اِکا دُکا مریضوں سے پھیلتا ہوا پوری دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے۔ اس بیماری میں گلا خراب ہوتا ہے۔ مریض کو بخار اور کھانسی ہوتی ہے۔ ناک کی جھلی اور آنکھوں سے پانی بہتا ہے۔ سر درد اور پٹھوں میں شدید اینٹھن محسوس ہوتی ہے۔ معمولی کام کاج کے بعد تھکاوٹ محسوس ہوتی ہے۔

وائرس کا حملہ تمام عمر لوگوں میں ایک جیسا رہتا ہے اور عورت اور مرد میں بھی حملہ ایک جیسا ہوتا ہے۔ انفلوئنزا کا حملہ عموماً سردیوں اور برسات کے موسموں میں زیادہ ہوتا ہے۔ ان جگہوں میں جہاں زیادہ لوگ اکٹھے رہتے ہیں، وہاں یہ تیزی سے پھیلتا ہے۔ انفلوئنزا ایک انسان سے دوسرے انسان کو عمومی طور پر کھانسے، چھینکنے اور بولنے کے دوران پیدا ہونے والی تھوک کی ننھی ننھی بوندوں میں وائرس کے ذریعے پھیلتا ہے۔ مریض کے استعمال کی چیزوں یعنی رومال، تولیہ بھی بیماری پھیلانے میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ اگر کسی جگہ انفلوئنزا پھیلنے کا امکان ہو تو مقامی محکمہ صحت کو اطلاع دی جائے۔ انفلوئنزا سے بچاؤ کی ویکسین لگوائی جانی چاہیے۔

## حصہ دوم: مطالعہ پاکستان

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہ پر کریں؟

۱- ...... میں نادر شاہ قتل ہوا۔

۲- برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد ...... نے رکھی۔

۳- محمد بن قاسم نے ...... سندھ پر حملہ کیا۔

۴- قائداعظم ...... کو پیدا ہوئے۔

۵- قطب الدین ایبک کا مزار ...... میں واقع ہے۔

جواب: ۱- 1747ء، ۲- سلطان قطب الدین ایبک، ۳- 712ء، ۴- 25 دسمبر 1876ء، ۵- لاہور

(ب) مختصر جواب دیں؟

۱- برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد کس نے رکھی؟

۲- قائداعظم نے چودہ نکات کب پیش کیے؟

۳- مسلمانوں نے یوم نجات کب منایا؟

۴-علامہ اقبال نے خطبہ الہ آباد کب پیش کیا؟
۵-انڈین نیشنل کانگریس کب قائم کی گئی؟
جواب:۱- برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد 1206ء میں سلطان قطب الدین ایبک نے رکھی۔
۲-قائداعظم نے چودہ نکات 1929ء میں پیش کیے۔
۳-مسلمانوں نے یوم نجات 16 اگست 1946ء کو منایا۔
۴-علامہ اقبال نے 1930ء میں خطبہ الہ آباد پیش کیا۔
۵-انڈین نیشنل کانگرس 1885ء میں قائم کی گئی۔
سوال نمبر 6: اسلامی نظریہ حیات پر تفصیلی نوٹ لکھیں؟

## جواب: اسلامی نظریہ حیات:

نظریہ پاکستان، اسلامی نظریہ حیات پر مبنی ہے اور اسلامی نظریہ حیات کی بنیاد قرآن وسنت ہے۔ قرآن وسنت کی روشنی میں جدید مسائل کا حل جید علماء کرام تلاش کرتے ہیں اور اسے اسلامی فقہ کہا جاتا ہے۔

اسلامی نظریہ حیات کی چند اہم باتیں درج ذیل ہیں:

## 1-عقائد:

اسلام میں عقائد کو بنیادی حیثیت حاصل ہے اور تمام دین کی عمارت اسی بنیاد پر قائم ہے۔ بنیادی طور پر عقائد چند باتوں پر مشتمل ہیں' اللہ تعالیٰ کو ایک ماننا اسے توحید کہتے ہیں، تمام رسولوں اور نبیوں کی رسالت ونبوت پر ایمان رکھنا، تمام آسمانی کتابوں مثلاً قرآن مجید، تورات، زبور اور انجیل اور دیگر صحیفوں پر ایمان رکھنا، فرشتوں پر ایمان رکھنا، آخرت کے دن پر ایمان رکھنا اور تقدیر پر ایمان لانا یعنی ہر خیر وشر اللہ تعالیٰ کی طرف سے مقرر اور انسان کو عمل کرنے کا حکم ہے۔

مسلمانوں کے عقائد میں یہ بات بھی شامل اور لازمی ہے کہ ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے ہر عیب سے پاک پیدا فرمایا اور آپ ظاہری اور باطنی حسن وجمال کے پیکر تھے نیز آپ آخری نبی ہیں' آپ کے بعد نبوت کا دروازہ بند ہو گیا اور اس کو عقیدہ ختم نبوت کہتے ہیں۔ نیز عقیدہ ختم نبوت کا منکر کافر ہے۔

اسی طرح قرآن مجید آخری آسمانی کتاب ہے اور اس میں قیامت تک پیش آنے والے مسائل کے حل کے لیے رہنمائی موجود ہے۔

صحابہ کرام اور اہل بیت اطہار رضی اللہ تعالیٰ عنہم وہ پاکیزہ شخصیات ہیں جن کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے

خصوصی نسبت حاصل ہے۔ان کی عزت واحترام ہر مسلمان پر لازم ہے۔

### 2-عبادات:

عبادات کا معنی اللہ عزوجل اور اس کے رسول کا حکم ماننا ہے اور بنیادی طور پر چند کام بطور عبادت فرض ہیں' مثلاً پانچ وقت کی نماز، ماہ رمضان المبارک کے روزے، سال میں ایک مرتبہ اپنے مال کی زکوٰۃ ادا کرنا اور اگر طاقت ہو تو زندگی میں ایک بار حج کرنا۔ جہاد فرض کفایہ ہے مسلمان فوج کی ذمہ داری ہے کہ وہ فتنہ فساد کے قلع قمع کے لیے اسلام دشمن قوتوں کے خلاف جہاد کرے۔

### 3-قانون کی حکمرانی:

کسی بھی معاشرہ کی حکمرانی ضروری ہوتی ہے' ورنہ طاقتور لوگ کمزور لوگوں کی زندگی عذاب بنا دیتے ہیں۔ اسلام میں قانون کا سرچشمہ قرآن وسنت اور فقہ اسلامی ہے اور قانون کی نظر میں سب لوگ برابر ہیں۔

### 4-عدل وانصاف:

اسلامی قانون کی خوبی یہ ہے کہ یہ قانون معاشرے میں انصاف قائم کرتا ہے' مجرم کوئی بھی ہو قانون کی گرفت میں آتا ہے۔ اسی کو انصاف اور مساوات کہتے ہیں۔

بنو مخزوم کی فاطمہ نامی عورت نے چوری کی تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا۔ جب اس کی سفارش کی گئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر اس کی جگہ میری بیٹی فاطمہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہا) بھی ہوتی تو میں اس کا بھی ہاتھ کاٹ دیتا۔

عدل وانصاف اسلامی قوانین کا طرۂ امتیاز ہے اور تاریخ میں اس کی بے شمار مثالیں ہیں۔

### 5-اخوت ومساوات:

ایک پرامن معاشرے کے قیام کے لیے ضروری ہے کہ اس کے افراد باہم بھائی چارہ کریں اور ان کے درمیان مساوات ہو۔ اسلامی نظریہ حیات اسی بھائی چارہ کو قائم کرتا ہے۔ قرآن مجید میں ہے کہ مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''مسلمان، مسلمان کا بھائی ہے۔'' اس' اخوت کی بنیاد پر ایک دوسرے کے مال، جان وعزت کو تحفظ دیا جاتا ہے۔ اسلام کے مطابق سب سے زیادہ عزت اس شخص کے لیے ہے جو سب سے زیادہ متقی ہے یعنی جس کے دل میں خوف خدا زیادہ ہوتا ہے۔

### 6-اسلام اور اقتدار اعلیٰ:

اسلامی نظریہ حیات میں اقتدار اعلیٰ اللہ تعالیٰ کے پاس ہے' وہ حکم الحاکمین ہے یعنی تمام حاکموں کا حاکم

ہے۔ انسان اس کے نائب کے طور پر اسی کے نظام کو قائم کرتا ہے' یہی وجہ ہے کہ اگر حکمران اسلام کے خلاف کوئی طریقہ اختیار کریں تو ان کو حکمرانی کا حق باقی نہیں رہتا' اور وہ اللہ تعالیٰ کے دیے ہوئے قانون یعنی قرآن وسنت کے نفاذ کے پابند ہیں۔

سوال نمبر 7: انگریز کے خلاف جنگ آزادی کے محرکات پر روشنی ڈالیں؟

جواب: چونکہ برصغیر پر انگریز اپنا تسلط قائم کر چکا تھا اس لیے برصغیر میں انگریز کے غاصبانہ تسلط کو ختم کرنا اور برصغیر کے مسلمانوں کے لیے دوقومی نظریہ کی بنیاد پر الگ مملکت کا قیام ضروری تھا جہاں مسلمان آزادی کے ساتھ اسلامی ثقافت کو فروغ دے سکیں۔

برصغیر کے مسلمانوں نے آزادی ہند کی کوشش شروع کر دی اس کی بنیاد سیاسی، معاشی، مذہبی اور فوجی وجوہات بھی تھیں جن کی قدرے تفصیل درج ذیل ہے۔

مسلمانوں نے دور اقتدار میں کبھی بھی نسلی امتیاز کی پالیسی پر عمل نہیں کیا تھا لیکن انگریز محکوم اقوام کو حقارت کی نظر سے دیکھتے اور ہر معاملے میں گورے کو کالے پر ترجیح دیتے۔ چونکہ انگریز نے حکومت مسلمانوں سے لی تھی اس لیے وہ مسلمانوں کو اپنا دشمن سمجھتے تھے اور ڈرتے تھے کہ مسلمان کہیں دوبارہ اقتدار میں نہ آ جائیں۔

انگریز برصغیر کے باشندوں (بالخصوص مسلمانوں) کو عیسائی بنانے میں زیادہ دلچسپی سے کام لیتے اور حکومتی سرپرستی میں سکول اور ہسپتالوں میں کھلم کھلا عیسائیت کی تبلیغ کی جاتی تھی۔

سوال نمبر ۷: آل انڈیا مسلم لیگ کے قیام کے مقاصد واضح کریں؟

جواب: ۱۹۰۶ء کو نواب وقار الملک کی صدارت میں آل انڈیا مسلم لیگ کی بنیاد رکھی گئی۔ اس تنظیم کے قیام کے محرک تین عوامل ہیں:

(۱) ہندوؤں میں مسلمانوں کے حقوق کی مسلسل حق تلفی۔

(۲) کانگریس کی فرقہ وارانہ ذہنیت۔

(۳) مسلمانوں کی جداگانہ حیثیت۔ مسلمان یہاں بطور حکمران آئے تھے اور اسلامی تمدن ان کا امتیازی نشان تھا۔ بعدازاں مسلم لیگ کی صوبائی شاخیں قائم کی گئیں اور صحیح معنوں میں اس تحریک کو ملک گیر تحریک بنا دیا۔

برصغیر میں مختلف قومیں آباد تھیں۔ ان کی تعداد اور تمدن میں فرق تھا۔ ثقافت بھی جدا جدا تھی۔ علاوہ ازیں رسم ورواج بھی جداگانہ تھے۔ لہٰذا ضرورت تھی کہ مسلمانوں کی تنظیم قائم ہو اور مسلمانوں کے حقوق کی پاسداری کے لیے اہم کردار ادا کرے۔ بالآخر انتھک کوششوں کے بعد اسی تنظیم نے دیگر اداروں اور مختلف تنظیموں کے تعاون سے ملت اسلامیہ کو ہندوستان سے آزادی دلوائی اور وطن عزیز پاکستان جیسی نعمت

دلائی۔یہی مسلم لیگ کے قیام کا اہم مقصد تھا کہ وہ مسلمانوں کو انگریز کے تسلط سے آزاد کروائے۔

سوال نمبر 8: برصغیر میں مسلمانوں کے زوال کے اسباب تفصیلاً لکھیں؟

## جواب: برصغیر میں مسلمانوں کے زوال کے اسباب:

جواب: برصغیر میں مسلمانوں کا زوال: 1707ء میں اورنگ زیب عالمگیر کی وفات کے بعد اس کے نالائق اور کمزور جانشین وسیع سلطنت کو نہ سنبھال سکے۔ مرکز کی کمزوری سے فائدہ اٹھاتے ہوئے دکن میں مرہٹوں نے دوبارہ سر اٹھایا، پنجاب میں سکھوں نے شورش برپا کر دی اور دہلی و آگرہ کے درمیانی علاقے میں جاٹوں نے بغاوت کر دی۔ اسی زمانے میں دکن، بنگال اور اودھ کے صوبیداروں نے نیم خودمختار ریاستیں قائم کر لیں جس سے مرکزی حکومت کمزور ہوگئی اور اس کی آمدنی گھٹ گئی۔ ان حالات میں مغل بادشاہ کے لئے ملکی دفاع کی خاطر بڑی فوج رکھنا مشکل ہوگیا۔

اسی زمانے میں ایران کے بادشاہ نادر شاہ نے بڑی قوت فراہم کر لی اور اس نے 1739ء میں برصغیر پر حملہ کر کے مغل بادشاہ محمد شاہ (سن وفات 1748ء) کو کرنال کے مقام پر شکست ہوئی اور دہلی میں قتل عام کا حکم دے کر خون کی ندیاں بہادیں۔ نادر شاہ کی کامیابی سے مغل بادشاہ کی ساکھ کو بڑا دھچکا لگا۔ نادر شاہ کے قتل (1747ء) کے بعد افغانستان میں احمد شاہ ابدالی (سن وفات 1772ء) نے خودمختار ریاست قائم کر لی، اس نے کئی بار برصغیر پر حملہ کر کے مغل حکومت کی رہی سہی ساکھ بھی ختم کر دی۔

برصغیر میں مسلمانوں کے زوال کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ مسلمان حکمران آرام پسند ہوگئے تھے لہٰذا فوجی طاقت ختم ہوگئی۔ کاہلی اور آرام طلبی نے فوجی صلاحیتوں کو ماند کر دیا تھا۔

مسلمان حکومت میں تخت نشینی کا کوئی اصول نہ تھا، جب ایک بادشاہ مرجاتا تو اس کے بیٹوں میں تخت نشینی کی جنگ چھڑ جاتی تھی۔ تخت کے حصول کے لئے خانہ جنگی نے مسلم سلطنت کو بہت کمزور کر دیا اور ایسی لڑائیوں میں کئی شہزادے، امراء اور تجربہ کار سپہ سالار مارے جاتے تھے۔

سترہویں اور اٹھارہویں صدی میں یورپ میں کئی علمی انقلاب آئے اور جدید علوم کے ذریعے نئے راستے تلاش کیے گئے۔ نئی ایجادات اور جنگ کے لئے نئی اشیاء اور آلات بنائے گئے لیکن مسلمانوں نے اس طرف کوئی توجہ نہ دی اور طاقت کے تقاضوں کا ساتھ نہ دے سکے۔

مغل حکمرانوں کے مقابلے میں اقوام یورپ نے بحریہ کی طرف خاص توجہ دی اور ان کے بحری بیڑے دنیا بھر کے سمندروں میں منڈلانے لگے۔ ان حالات میں مغل بادشاہوں کو چاہیے تھا کہ وہ طاقتور بحری بیڑا تیار کرتے لیکن انہوں نے اس طرف کوئی توجہ نہ دی۔ مغلوں کی بحری قوت کی عدم موجودگی میں پرتگیزوں، انگریزوں اور فرانسیسیوں نے ساحلی علاقوں میں اپنے قدم جما لئے اور مقامی راجاؤں اور نوابوں کی باہمی آویزش سے فائدہ اٹھاتے ہوئے انہوں نے ایک بڑے علاقے پر قبضہ کر لیا۔

# تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (ایف اے) سال اوّل

## برائے طالبات سال 1441ھ/2020ء

## پہلا پرچہ: قرآن وتجوید

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

### حصہ اوّل: قرآن مجید

سوال نمبر۱: درج ذیل میں سے چھ آیات کا ترجمہ کریں۔ ۶×۱۰=۶۰

(۱) وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ ۙ قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ وَلٰكِنْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ۝

(۲) وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖٓ اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ؕ قَالُوْٓا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ؕ قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝

(۳) اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْـَٔلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُئِلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ؕ وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ۝

(۴) وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهٖمَ اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ۚ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝

(۵) وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ وَاِنَّهٗ لَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝

(۶) كُتِبَ عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ اِنْ تَرَكَ خَيْرًا ۚ ۖ الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ۝

(۷) مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا فَيُضٰعِفَهٗ لَهٗٓ اَضْعَافًا كَثِيْرَةً ؕ وَاللّٰهُ يَقْبِضُ وَيَبْصُۜطُ ۪ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

(۸) اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ وَيَاْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَآءِ ۚ وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝

سوال نمبر۲: درج ذیل میں سے پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ ۱۰=۲×۵

(۱) اَلصَّوَاعِق (۲) اِثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا (۳) غُلْفٌ (۴) خِزْیٌ

(۵) اَلْقَوَاعِد (۶) شِقَاقٌ (۷) الدَّاع (۸) اَلْمَيْسِر

## حصہ دوم: تجوید

سوال نمبر۳: درج ذیل میں سے صرف دو اجزاء کا جواب تحریر کریں؟

(i) دانتوں کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں ہر قسم کی وضاحت کریں نیز حافہ لسان سے کیا مراد ہے اور یہ کس حرف کا مخرج ہے؟ ۱۰+۵=۱۵

(ii) استعلاء اذلاق اور استفال میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور ان کے حروف لکھیں؟ ۳×۵=۱۵

(iii) قلب اور اخفاء کی تعریف کر کے مثال دیں نیز بتائیں کہ "را" کب پر پڑھی جاتی ہے؟ ۱۰+۵=۱۵

(iv) ادغام کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں؟ ہر قسم کی تعریف مع مثال تحریر کریں؟ ۱۵

☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سالِ اوّل) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## پہلا پرچہ: قرآن و تجوید

## حصہ اوّل: قرآن مجید

سوال نمبر۱: درج ذیل آیات کا ترجمہ کریں؟

سوال نمبر۱: درج ذیل میں سے چھ آیات کا ترجمہ کریں۔ ۶۰=۱۰×۶

(۱) وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ ۙ قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ اَلَآ اِنَّهُمْ هُمُ الْمُفْسِدُوْنَ وَلٰكِنْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ۝

(۲) وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖٓ اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ۭ قَالُوْٓا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ۭ قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝

(۳) اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْــَٔـلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُىِٕلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ۭ وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَاۗءَ السَّبِيْلِ ۝

(۴) وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهٖمَ اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ۚ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ○

(۵) وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ وَاِنَّهٗ لَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ○

(۶) كُتِبَ عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ اِنْ تَرَكَ خَيْرَا ۚ ۨالْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ○

(۷) مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا فَيُضٰعِفَهٗ لَهٗۤ اَضْعَافًا كَثِيْرَةً ؕ وَاللّٰهُ يَقْبِضُ وَيَبْصُۜطُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ○

(۸) اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ وَيَاْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَآءِ ۚ وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ○

جواب: ترجمہ آیات قرآنی:

(۱) اور جب ان سے کہا جائے کہ تم زمین میں فساد نہ پھیلاؤ تو وہ کہتے ہیں: ہم تو اصلاح کرنے والے ہیں، خبردار! یہ وہی لوگ ہیں جو فساد برپا کرتے ہیں، مگر یہ عقل نہیں رکھتے۔

(۲) اور جب (حضرت) موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ تمہیں حکم دیتا ہے کہ تم ایک گائے ذبح کرو، انہوں نے کہا: کیا آپ ہم سے مذاق کرتے ہیں؟ آپ نے (جواب میں) فرمایا: میں اللہ کی پناہ طلب کرتا ہوں کہ میں جاہل لوگوں سے ہو جاؤں۔

(۳) کیا تم چاہتے ہو کہ اپنے رسول سے سوال کرو جس طرح اس سے پہلے موسیٰ سے سوال کیا گیا تھا اور جو لوگ ایمان کے بدلے کفر حاصل کرتے ہیں، پس وہ کھلی گمراہی میں ہیں۔

(۴) اور ابراہیم کے دین سے نہیں منہ پھیرتا، سوائے اس شخص کے جو احمق ہے، بیشک ہم نے اسے دنیا میں چن لیا، بے شک وہ آخرت میں یقیناً نیک لوگوں سے ہوگا۔

(۵) اور تم جہاں کہیں بھی ہو، اپنا منہ مسجد حرام کی طرف پھیر لو بیشک حق تمہارے رب کی طرف سے ہے اور اللہ اس سے بے خبر نہیں ہے جو تم کرتے ہو۔

(۶) تم پر ضروری قرار دیا گیا ہے کہ موت کے وقت کچھ مال چھوڑنے کی وصیت کر جاؤ اپنے والدین اور اپنے رشتہ داروں کے لیے دستور کے مطابق اور یہ پرہیزگار لوگوں پر واجب ہے۔

(۷) کون آدمی ہے جو اللہ تعالیٰ کو قرض حسنہ پیش کرے، تو وہ اسے کئی گنا زیادہ کر کے مال کثیر بنا دیتا

(۷) پسماندہ علاقوں کی ترقی: قرارداد میں اس بات کا اعادہ کیا گیا کہ پسماندہ علاقوں کی ترقی کے لیے ضروری اقدامات کیے جائیں گے اور انہیں ترقی یافتہ علاقوں کے برابر لایا جائے گا۔

(۸) عدلیہ کی آزادی: قرارداد مقاصد میں اس بات کا اعادہ کیا گیا کہ عدلیہ اپنے کاموں میں بالکل آزاد ہوگی اور بغیر کسی دباؤ کے کام کرے گی۔

(۷) اُردو قومی زبان: اسی بات کی نشاندہی کی گئی کہ ملک کی قومی زبان اردو ہوگی۔

**سوال نمبر ۸: ۱۹۴۵ء کے عام انتخابات میں مسلم لیگ کی کامیابی کی تفصیل بتائیں؟**

جواب: ۲۳ مارچ ۱۹۴۰ء کی قرارداد لاہور کے بعد مسلم لیگ نئے دور میں داخل ہوگئی اور بڑی تیزی کے ساتھ مسلم لیگ ایک عوامی جماعت بن گئی۔ اس کی شاخیں برصغیر کے اکثر علاقوں میں قائم ہوگئیں اور اس کا پیغام ہر اس علاقے میں پہنچ گیا جہاں مسلمان آباد تھے، مسلم لیگ کی مقبولیت اور مطالبہ پاکستان کو برصغیر کے مسلمانوں کی حمایت کا ثبوت ۱۹۴۵،۴۶ء کے انتخابات میں ملا۔ مسلم لیگ نے ان انتخابات میں دو بڑے مطالبے کی بنیاد پر حصہ لیا۔

(۱) مسلم لیگ مسلمانوں کی نمائندہ جماعت ہے۔

(۲) مسلم لیگ کا مطالبہ قیام پاکستان ہے۔

مرکزی اسمبلی کے انتخابات منعقد ہوئے۔ دسمبر ۱۹۴۵ء میں مسلم لیگ نے مسلمانوں کے لیے مخصوص تمام نشستیں جیت لیں اور مسلم لیگ کے امیدواروں کے اکثر مخالفین کی ضمانتیں ضبط ہوگئیں۔ پھر فروری ۱۹۴۶ء میں انتخابات منعقد ہوئے جن میں مسلم لیگ کے امیدواروں نے زبردست کامیابی حاصل کی۔

☆☆☆☆☆☆

